بسم اللہ الرحمن الرحیم

## پریمئر ممبرز کے لیے پریمئر سلسلوں کا پہلا پریمئر ٹٹوریل

السلام وعلیکم **پریمئر** ممبرز۔

کیا حال ہیں آپ سب کے؟ جی تو آج سے **اردوپیجز** ڈاٹ کام پر **پریمئر** ممبرز کے لیے چند مستقل اور بہت اچھے سلسلے شروع کیے جا رہے ہیں۔ایسے تمام سلسلے جن سے ان کو بے حد فائدہ پہنچے گا۔ان مستقل سلسلوں کا آغاز آج میں آپ لوگوں کے سامنے اس سیکشن کے لیے پہلا ٹٹوریل لکھ کر کر رہا ہوں۔میرے ٹٹوریل ایچ ٹی ایم ایل پر ہوں گے۔اور میں پوری کوشش کروں گا کہ جتنا میرے علم میں ہے یا جتنی میں سرچ کر سکا۔وہ سب آپ لوگوں کا بتا سکوں۔تو آیئے آج کے اس پہلے ٹٹوریل کا باقاعدہ آغاز کرتے ہیں۔

H T M L یہ چار الفاظ ل کر بنتے ہیں۔ہائپر ٹیکسٹ مارک اپ لینگو یج۔یہ ایک کمپیوٹر لینگو یج ہے۔

سب سے پہلے میں اس بات کو بتا کر دوں کہ کمپیوٹر لینگو یج کیا ہوتی ہے۔جیسا کہ آپ سب یہ بات اچھی طرح سے جانتے ہیں کہ لینگو یج ایک ایسا ذریعہ ہے جو کہ دو انسانوں کے درمیان اپنا اپنا پیغام پہنچانے کے لیے استعمال ہوتی ہے۔لیکن جہاں بات کمپیوٹر لینگو یج کی ہوتی ہے تو ہم یہ تو کہہ سکتے ہیں کہ ایک ایسی زبان جو کہ انسان اور کمپیوٹر کے درمیان کمیونیکیشن کا کام کرتی ہے۔یہ بات ہم ایسے بھی ڈیفائن کر سکتے ہیں۔

Computer language is a way of communication between man and computer, that tells the computer what men wants.

HTML ایک ایسی لینگو یج ہے جو کہ ہمیں ویب پیج بنانے میں مدد دیتی ہے۔اس لینگو یج کی سب سے بڑی خصوصیت یہ ہے کہ اس کے لیے کسی خاص سوفٹ ویئر کی ضرورت نہیں ہوتی بلکہ آپ اس کی کوڈنگ کسی بھی ٹیکسٹ ایڈیٹر سوفٹ ویئر میں کر سکتے ہیں۔جیسے Word Pad یا پھر Note Pad ۔لیکن ان دونوں میں نوٹ پیڈ کو زیادہ اہمیت دی جاتی ہے۔

HTML کے کچھ قواعد وضوابط ہوتے ہیں۔میں تمام قاعدے آغاز میں ہی بتا کر آپ لوگوں کو پریشان کرنے کی بجائے ساتھ ساتھ بتاتا رہوں گا۔ابھی صرف حساب (میتھ) کا ایک فارمولا یاد رکھیں کہ آپ جب بھی کوئی بریکٹ کھولتے ہیں۔تو اس کو لازمی بند بھی کرتے ہیں۔HTML میں اس قانون کو ٹیگز کا نام دیا جاتا ہے۔اس ان کو Lessthan Sign اور Greaterthan Sign کی مدد سے لگایا جاتا ہے۔ساری HTML میں آپ نے یہ قانون مدِ نظر رکھنا ہے۔اگر چہ یہ قانون ساری HTML پر لاگو نہیں ہوتا۔لیکن پھر بھی آپ اس قانون کو اپنے ذہن میں رکھیں۔جہاں پر اس قانون کی ضرورت نہ ہوئی میں آپ لوگوں کو وضاحت کے ساتھ بیان کر دوں گا۔

باتوں میں الجھنے کی بجائے کام کی طرف واپس آتے ہیں۔سب سے پہلے اپنے نوٹ پیڈ کو اوپن کریں۔نوٹ پیڈ اوپن کرنے کا طریقہ میں آپ لوگوں کو بتا دیتا ہوں۔سٹارٹ میں جا کر پروگرامز اور اس میں سے اسیسریز کو سلیکٹ کریں گے تو آپ کو نوٹ پیڈ نظر آ جائے گا۔

جاری ہے۔۔۔

## بسم اللہ الرحمن الرحیم

# پریمئر ممبرز کے لیے پریمئر سلسلوں کا پہلا پریمئر ٹٹوریل

نوٹ پیڈ کھولنے کے بعد آپ اللہ کا نام لے کر اس میں کوڈنگ لکھنا شروع کریں گے۔سب سے پہلے آپ نے اس فائل میں یہ بات ڈیفائن کرنا ہے کہ آپ HTML کوڈ لکھ رہے ہیں۔اس کے لیے مندرجہ ذیل
کوڈنگ لکھیں گے۔بعد میں میں اس سب کو باری باری ڈیفائن کرواتا ہوں۔

```
<html>
    <head>
        <title>
            My First HTML Page
        </title>
    </head>
        <body>
            This is My First Message on my own Web Page.
        </body>
</html>
```



جی تو جناب اس کو میں نے رنگ برنگا کر دیا ہے تا کہ آپ لوگوں کو سمجھا سکوں۔آپ یہ کوڈ نوٹ پیڈ میں لکھیں اور اس فائل کو سیو کروا دیں۔یاد رکھیں کہ فائل سیو کروانے کے لیے فائل کی ایکسٹنشن html رکھنا ہے۔جیسے ہی آپ اس کوڈ فائل کو سیو کریں گے تو آپ کی اس لوکیشن پر جس پر آپ نے یہ والی فائل سیو کی ہوگی۔انٹرنیٹ ایکسپلورر کی ایک فائل بن جائے گی۔اس پر ڈبل کلک کریں۔اور رزلٹ دیکھیں۔
اس بارے میں اور اس تمام کوڈنگ کے بارے میں تفصیلی بات چیت اگلے ٹٹوریل میں ہوگی۔امید ہے کہ آج کا یہ سارا کام **پریمئر** ہی ہوگا۔اور آپ لوگوں کو پسند آئے آپ لوگوں کے جوابات کا انتظار رہے گا۔



My Documents
INPAGE
Muhammad Ad
Internet
Internet Explorer
E-mail
Outlook Express
ACDSee 6.0
Microsoft Office Exce
Microsoft Office Wor
INPAGE
Paint
MSN Messenger 6.2
All Programs
start
Microsoft Office
New Office Document
Open Office Document
Set Program Access and Defaults
Windows Catalog
Windows Update
WinZip
Yahoo! Messenger
3B Software
Accessories
ACD Systems
DoubleDesktop
Games
Microsoft Office
Oracle for Windows NT
Oracle Forms 6i
Oracle Forms & Reports 6i
Oracle Forms & Reports 6i Direct Drivers
Oracle Forms & Reports 6i Doc
Oracle Olap Client 2.2
Oracle Reports 6i
Private Desktop
Startup
WhenU
WinRAR
WinZip
Adobe ImageReady CS
Adobe Photoshop CS
Internet Explorer
Microsoft FrontPage
MSN Explorer
MSN Messenger 6.2
Outlook Express
Remote Assistance
Accessibility
Communications
Entertainment
System Tools
Address Book
Calculator
Command Prompt
Notepad
Paint
Program Compatibility Wizard
Synchronize
Tour Windows XP
Windows Explorer
Windows Movie Maker
WordPad
Scanner and Camera Wizard

## بسم اللہ الرحمن الرحیم

## محفل سیکشن

## ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل پارٹ 2

السلام وعلیکم دوستو! کیا حال ہیں آپ کے؟ امید ہے کہ آپ سب اللہ کے فضل وکرم سے اچھے ہوں گے۔ جی دوستو! اس سے پہلے آپ لوگ ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل ٹوٹوریل سلسلے کی پہلی قسط پڑھ چکے ہوں گے۔ آج اسی سلسلے کو آگے بڑھاتے ہیں۔ اوراس سے اگلا کام دیکھتے ہیں۔ اس سے پچھلے ٹوریل میں میں نے آپ لوگوں کو یہ بتایا تھا کہ ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل کیا ہوتی ہے۔ اوراس کا کوڈ کیسے لکھا جاتا ہے۔ اورساتھ ہی آپ لوگوں کواس کا کچھ کوڈ کچھ کردیا تھا۔ آج میں اسی کوڈ باری باری ڈیفائن کروں گا۔ اس میں استعمال ہونے والی تمام چیزوں کے بارے میں بتاؤں گا کہ وہ سب کہاں کہاں استعمال ہوتی ہیں۔



```
<html>
    <head>
        <title>
        My First HTML Page
        </title>
    </head>
        <body>
        This is First message on my own website.
        </body>
</html>
```

جی دوستو! اب میں اس سارے کوڈ کو سمجھاتا ہوں۔

<HTML>    < > یہ دونوں ٹیگز ہیں۔ اوران کے بارے میں میں آپ لوگوں کواس سلسلے کے پہلے ٹوریل میں بتاچکا ہوں۔
HTML ہائپرٹیکسٹ مارک اپ لینگویج۔ یہ مکمل ٹیگ آپ کے ٹیکسٹ ایڈیٹرکو بتاتا ہے کہ آپ کی یہ فائلHTML ہے۔ اس سے پہلے میں بتاچکا ہوں کہ جوٹیگ آپ اوپن کریں۔ گے جہاں پران کااثرختم کرنا ہوگا وہیں ان کو بند بھی کرنا ہے۔ چونکہ آپ ساری کوڈنگ ایچ ٹی ایم ایل کی کریں گے۔ اس لیے یہ والاٹیگ ساری کوڈنگ کے بعد میں ہی بند ہوگا۔ لہذا سب سے آخر میں اس ٹیگ کو بند بھی کردیا گیاہے۔

جاری ھے---

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# محفل سیکشن

## ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل پارٹ 2

<HEAD> <TITLE> یہ ٹیگ آپ کی ویب سائٹ کا ہیڈ بنتا ہے۔جیسے آپ یہ چاہتے ہیں۔کہ آپ کی ویب سائٹ میں سب سے اوپر ٹائٹل بار میں آپ کو جو بھی میسج نظر آئے وہ ہی آپ اپنے ہیڈ ٹائٹل میں لکھ دیں۔ اب ذرا آپ اس کے ٹیگ پر غور کریں کہ اس کو فوراہی بند کر دیا گیا ہے۔اس لیے کہ آپ نے ہیڈ ٹائٹل کو ڈیفائن کروالیا ہے۔اوراب اس کا اثر ختم ہو جائے گا۔لہذا جہاں پر اس ٹیگ کا اثر ختم کرنا ہوگا فوراً ٹیگ کو بند کر دیں۔

<BODY> یہ وہ میسج ہے جو کہ آپ اپنی ویب سائٹ پر لکھنا چاہتے ہیں۔اب آپ کی تمام کی تمام ایچ ٹی ایم ایل کوڈنگ اسی ٹیگ کے اندر رہ کر ہوگی۔باڈی میسج میں آپ اپنی تمام ایچ ٹی ایم ایل کوڈنگ کریں گے۔اور جو کچھ بھی آپ باڈی میں لکھیں گے۔وہ آپ کی ویب سائٹ پر نظر آنا شروع ہو جائے گا۔

جی تو جناب یہ تھی ایچ ٹی ایم ایل کے بیسک کوڈنگ کی کچھ باتیں۔اب آتے ہیں ہم اپنے آج کے کام کی جانب اور اسی سلسلے کو کچھ آگے بڑھاتے ہیں۔اس تمام کوڈنگ کو آپ نے html ایکسٹینشن کے ساتھ سیو کرنا ہے۔اور جہاں پر آپ نے یہ والی فائل سیو کی ہوگی۔ وہاں پر جا کر اس فائل پر ڈبل کلک کرنے سے وہ فائل رن ہو جائے گی۔اور اس کوڈنگ کا رزلٹ آپ کے سامنے سکرین پر نظر آجائے گا۔ایک بار آپ نے کوئی فائل اوپن کی ہوئی ہے۔اور بعد میں کوئی تبدیلی کر کے اس فائل کو سیو کر لیا ہے تو بعد میں بجائے اس کے آپ دوبارہ اس فائل پر ڈبل کلک کریں اور فائل کو رن کریں۔فائل کو بند کیے بغیر اپنے براؤزر کو ریفریش کر لیں۔

جاری ھے---

# بسم اللہ الرحمن الرحیم

## محفل سیکشن

## ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل پارٹ 2

**اپنے ٹیکسٹ کو بولڈ کرنا۔**

اگر آپ باڈی میسج کو عام فونٹ سے ذرا سا موٹا کر کے دیکھنا چاہتے ہیں۔تو اس کام کے لیے <b> کا ٹیگ استعمال کیا جاتا ہے۔
دوسرے ٹیگز کی طرح سے آپ کو اس ٹیگ کو بھی بند کرنا ہوگا۔اور اپنے میسج کا وہ حصہ جو کہ آپ موٹا کر کے لکھنا چاہتے ہیں۔وہ اس ٹیگ کے اندر لکھیں۔مثلا۔

```
<body>
Welcome on <b>UrduPages</b>.com
</body>
```

باڈی میں یہ والی کوڈنگ لکھنے سے آپ کا براوزر آپ کو یہ والا رزلٹ دے گا۔

Welcome on **UrudPage**.com

ایک بات ہمیشہ یاد رکھیں کہ جو بھی حرف آپ لوگوں نے بولڈ کرنے ہیں۔ان کو ٹیگز کے اندر لکھیے۔اگر آپ کے مطلوبہ لفظ ٹیگز سے باہر ہوں گے۔تو آپ کو مطلوبہ نتائج نہیں ملیں گے۔
جی دوستو! یہ تھا آج کا کام انشااللہ آئندہ اس سے اگلے ٹوریل میں باقی کی باتیں آپ لوگوں کو بتاؤں گا مجھے یقین ہے کہ جتنا بھی میں نے آپ لوگوں کو اب تک بتایا ہے وہ آپ لوگوں کو کافی اچھی طرح سے سمجھ آ گیا ہوگا۔مزید کسی بھی قسم کی مشکل میں آپ مجھ سے یا اردو پیجز ڈاٹ کام کی ٹیم کے کسی بھی ممبر سے اس بارے میں پوچھ سکتے ہیں۔اس دعا کے ساتھ کہ اللہ آپ لوگوں کو ہمیشہ خوش رکھے۔اور اس امید کہ ساتھ کہ ہم لوگ بہت جلد پھر ملیں گے مجھے دیں اجازت۔اللہ حافظ۔

# بسم اللہ الرحمن الرحیم

# محفل سیکشن

# ایچ-ٹی-ایم-ایل پارٹ 3

السلام وعلیکم دوستو!

لیں جی ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل کے تیسرے حصے کے ساتھ آپ لوگوں کی خدمت میں حاضر ہوں۔ویسے ایک بات تو بتائیں پہلے دونوں حصوں کی کچھ سمجھ لگی بھی تھی یا نہیں؟اگر نہیں تو بتا دیں تاکہ میں اپنے بتانے کا طریقہ تبدیل کرلوں۔اوراگر سمجھ آرہی ہے تو پھر ٹھیک ہے۔اچھا جی تو باتیں کیے بغیر آج کا کام شروع کرتا ہوں۔پچھلے ٹوریل میں میں نے آپ لوگوں کو ٹیکسٹ کو بولڈ کر کے لکھنا بتایا تھا۔آج اسی کام کو وہیں سے ہی شروع کرتے ہیں۔

**ٹیکسٹ کو انڈر لائن کرنا:۔**

ٹیکسٹ کو انڈر لائن کرنے کا مقصد آپ لوگ اچھی طرح سے جانتے ہوں گے۔کہ کسی لکھی ہوئی پوری ایک لائن میں یا ایک پیراگراف میں سے کسی خاص حصے کو آپ لوگ واضع انداز میں بتانے میں بتانا چاہتے ہیں۔تو اس کو انڈر لائن کر دیا جاتا ہے۔یا بولڈ کر دیا جاتا ہے یا پھر تھوڑا سا ٹیڑھا کر کے اس ٹیکسٹ کو لکھ دیا جاتا ہے۔کمپیوٹر کے اوپر تقریبا ہر سوفٹ ویئر آپ لوگوں کو یہ تینوں کام کرنے کی سہولت دیتے ہیں۔کیونکہ کسی بھی سوفٹ ویئر میں یہ سب بیسک حصہ ہوتے ہیں۔ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل میں یہ کام کیسے ہوتا ہے آج ہمارا ٹاپک یہ ہی ہے۔جی تو جناب ٹیکسٹ کو انڈر لائن کرنے کے لیے جو ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل کا جو ٹیگ استعمال ہوتا ہے۔وہ<u> ہے۔یو یعنی کہ انڈر لائن۔اور ایک بات میں آپ لوگوں کو بہت پہلے بتا چکا ہوں کہ ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل میں آپ لوگوں نے جو ٹیگ کھولنا ہے اس کو بند بھی ضرور کرنا ہے۔اور کسی بھی ٹیگ کو بند کرنے کے لیے آپ اسی ٹیگ کے شروع میں سلیش لگا دیتے ہیں۔

جاری ہے۔۔

# بسم اللہ الرحمن الرحیم

# محفل سیکشن

# ایچ-ٹی-ایم-ایل پارٹ 3

## ٹیکسٹ کو ٹیڑھا کر کے لکھنا۔(Itelic)

جی دوستو! اس سے پہلے میں نے آپ لوگوں کو ٹیکسٹ کو انڈر لائن کرنا بتایا۔اب اسی ٹیکسٹ کو اٹیلک کر کے لکھیں۔ٹیکسٹ کو اٹیلک کر کے لکھنے کے لیے ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل میں <i> کا ٹیگ استعمال کیا جاتا ہے۔اور اسی ٹیگ کو آخر میں بند بھی کرنا پڑتا ہے۔</i>

## ٹیکسٹ کو ٹائپ رائٹر فارم میں لکھنے کے لیے۔

دوستو! جو لوگ ٹائپ رائٹر پر کام کرتے ہیں ان کے علم میں یہ بات ہوگی کہ ٹائپ رائٹر پر لکھائی کس طرح کی ہوتی ہے۔ ٹائپ رائٹر پر لکھتے ہوئے آپ کی لکھائی تقریباً ڈاٹس کی شکل میں ہوتی ہے۔ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل میں بالکل ٹائپ رائٹر جیسی لکھائی لکھنے کے لیے آپ لوگوں کو <tt> کا ٹیگ استعمال کرنا پڑتا ہے۔اس ٹیگ کو </tt> کے ٹیگ سے بند کرنا پڑتا ہے۔

جی دوستو! یہ تو تھا آج کا کام۔میں نے آج آپ لوگوں کو جتنا بھی کام بتایا۔اس کی مکمل کوڈنگ اور رزلٹ میں نیچے تصاویر میں دکھا رہا ہوں۔اور آپ لوگوں کی سہولت کے لیے نوٹ پیڈ میں وہ مکمل کوڈ لکھ کر فائل اسی ٹٹوریل کے ساتھ اٹیچ کروا رہا ہوں۔آپ اس فائل کو ڈاؤن لوڈ کر کے کوڈنگ کو سمجھ سکتے ہیں۔مزید کسی بھی مشکل کے لیے اردو پیجز ڈاٹ کام کی ٹیم آپ لوگوں کی بھرپور مدد کے لیے تیار ہے۔

آپ اپنے نوٹ پیڈ میں ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل کا مندرجہ ذیل کوڈ لکھیں گے۔

(دیکھیں تصویر نمبر ایک)

تو اس کا آپ کے ویب پیج پر مندرجہ ذیل نتیجہ نکلے گا۔

(دیکھیں تصویر نمبر دو)

انتظامیہ:۔ اردو پیجز ڈاٹ کام


UrduPages.com - Microsoft Internet Explorer
File Edit View Favorites Tools Help
Back Search Favorites
Address C:\Documents and Settings\adnan\Desktop\Web Page.html Go Links
Mujhey bohat sari Web sites ka ilam hia Lekan, UrduPages.Com Meri sab sey Pasandeeda Web Site hia. Is Web site main bohat sarey Sections hian. Aur yeh aap ko Preimum Membership ki Offer karti hia.


Web Page - Notepad
File Edit Format View Help
<html>
<head>
<title>UrduPages.com</title>
</head>
<body>
Mujhey bohat sari Web sites ka ilam hia Lekan, <b>UrduPages.Com</b>
Meri sab sey <u> Pasandeeda Web Site</u> hia.
Is Web site main bohat sarey <i>Sections</i> hian.
Aur yeh aap ko <tt>Preimum Membership</tt> ki Offer karti hia.
</body>
</html>

# بسم اللہ الرحمن الرحیم

## محفل سیکشن

## ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل پارٹ 4

السلام وعلیکم دوستو! کیا حال ہیں آپ کے؟

آج میں آپ لوگوں کو ایچ۔ٹی۔ایم ایل کا اگلے حصے کے بارے میں بتاؤں گا۔

### نیا پیراگراف شروع کرنا۔

جی دوستو! پیراگراف کے بارے میں آپ سب لوگ جانتے ہوں گے کہ پیراگراف کسی بھی پہلی بات کو ختم کر کے دوسری بات ایک نئے انداز میں شروع کرنے کو کہتے ہیں۔ ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل میں کوئی بھی نیا پیراگراف شروع کرنے کے لیے<p> کا ٹیگ استعمال ہوتا ہے۔یہ ٹیگ بعد کام کرنے کے بعد بند بھی کرنا ہوتا ہے۔

<p>Mujhey bohat sari Web sites ka ilam hia Lekan, UrduPages.Com

### نئی لائن شروع کرنا۔

جب آپ ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل میں کوڈنگ لکھتے ہیں تو آپ جتنی بار مرضی انٹر کرلیں اس کوڈنگ کے دوران لیکن رزلٹ میں یعنی آپ کے ویب پیج پر اس کا کوئی اثر نہیں ہوگا۔ بلکہ اگر آپ کو اپنے ویب پیج میں نئی لائن میں جانا ہے تو اس کے لیے<br> کا ٹیگ استعمال ہوگا۔اس ٹیگ کو بند کرنے کی ضرورت نہیں ہے۔

Mujhey bohat sari Web sites ka ilam hia Lekan, UrduPages.Com<br

### ہیڈنگ( Heading )

کسی بھی ٹیکسٹ کے اوپر اس ٹیکسٹ کے بارے میں کوئی چھوٹی سی وہ تحریر جو اس ساری تحریر کو کور کرتی ہو۔ہیڈنگ کہلاتی ہے ہیڈنگ ایک لفظ بھی ہو سکتا ہے اور ایک جملہ بھی۔ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل میں ہیڈنگ کی چھ مختلف اقسام ہیں۔لیکن ان سب کی کوڈنگ ایک ہی ہے۔آپ ان چھ ہیڈنگ کو<h6> <h5> <h4> <h3> <h2> <h1>

ایک بات یاد رکھیں کہ ان تمام ٹیگز کو بند کریں گے تو ان کا اثر ختم ہوگا۔اور ٹیگ کو بند کرنے کا طریقہ آپ کے علم میں کہ اس ٹیگ کے شروع میں سلیش لگا دینی ہے۔

<h1>UrduPages.com</h1>

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## محفل سیکشن

## ایچ-ٹی-ایم-ایل پارٹ 4

### ٹیگ اٹری بیوٹس( Tag Attribute )

آپ کوئی ٹیکسٹ لکھتے ہیں۔اوراس کو اپنے ویب پیج کے بالکل درمیان چاہتے ہیں۔یا پھر اس کو دائیں جانب یا پھر بائیں جانب لکھنا چاہتے ہیں۔تو اس کے لیے ٹیگ اٹری بیوٹس استعمال ہوں گے۔یعنی آپ اپنے ٹیکسٹ کی فارمیٹنگ کر سکتے ہیں۔اس کی سیٹنگ کر سکتے ہیں۔اس کے ذریعے۔ٹیگ اٹریبیوٹس کی کتنی اقسام ہوتی ہیں۔اور ہم نے ان کو کیسے استعمال کرنے ہے اس بارے میں بات کرنے سے پہلے میں آپ لوگوں کو ٹیگ اٹریبیوٹس کا کوڈ بتادوں جو کہ جنرل کوڈ ہے۔اس میں آپ نے جو ٹیگ اٹریبیوٹ لگانا ہو وہ لگا سکتے ہیں۔

```
<tag  attribute="value">Affected  Text</tag>
```

جی تو جناب یہ ٹیگ اٹری بیوٹ کا بیسک کوڈ ہے۔یہ ہر اٹریبیوٹ میں استعمال ہوگا۔

جی دوستو! ٹیگ اٹریبوٹس کے بارے میں باقی باتیں اپنے اگلے ٹوریل میں بتاؤں گا۔اب ذرا جتنا کام آج کیا ہے اس کے بارے میں رزلٹ اوراس کا کوڈ دیکھ لیں۔ساتھ میں میں پچھلی بار کی طرح سے فائل بھی اٹیچ کرر ہا ہوں۔

اردو پیجز اوراردو پیجز ٹیم کے لیے دعا ضرور کرتے رہا کریں۔اللہ ہم سب کو حامی وناصر ہو۔پھر ملیں گے تب تک اللہ حافظ۔

madnankn@urdupages.com


UrduPages.com - Muhammad Adnan Khan
File Edit View Favorites Tools Help
Back
Search
Favorites
Address
C:\Documents and Settings\adnan\Desktop\Web Page.html
UrduPages.com
UrduPages.com
UrduPages.com
UrduPages.com
UrduPages.com
UrduPages.com
Mujhey bohat sari Web sites ka ilam hia Lekan, UrduPages.Com
Meri sab sey Pasandeeda Web Site hia.

# بسم اللہ الرحمن الرحیم

## محفل سیکشن

## ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل پارٹ 05

السلام وعلیکم دوستو!

جی تو جناب آج کچھ بات کرتے ہیں ٹیگ اٹریبوٹس کے بارے میں۔اس سے پہلے ٹوریل میں میں آپ لوگوں کو ٹیگ اٹریبوٹس کا تعارف کروا چکا ہوں۔اور آج ان کے بارے میں تفصیل سے بات کرتے ہیں۔کہ ان کی کتنی اقسام ہوتی ہیں اور یہ کہاں کہاں استعمال ہوتے ہیں۔

### ٹیکسٹ کو درمیان میں لکھنے کے لیے۔۔۔

اپنے ٹیکسٹ کو صفحے کے درمیان میں لکھنے کے لیے سنٹر کا ٹیگ استعمال ہوتا ہے۔اس ٹیگ کا فارمولا یہ ہوگا۔

```
<p  align="center">Centered  Text</p>
<p  align="center">UrduPages.com</p>
```

اس کوڈ میں P Align پیج الائنمنٹ کو ظاہر کرتا ہے۔اور آپ کے ایچ ٹی ایم ایل کوڈ کو بتاتا ہے کہ آپ اپنے پیراگراف کو الائنمنٹ کرنا چاہتے ہیں۔

اس کوڈ میں Center آپ کے ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل کوڈ کو بتاتا ہے کہ آپ اپنے ٹیکسٹ کو درمیان میں لکھنا چاہتے ہیں۔

اس کوڈ میں Center Text آپ کے ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل کوڈ کو بتاتا ہے کہ آپ اپنے اس ٹیکسٹ کو درمیان میں لکھنا چاہتے ہیں۔

**اپنے ٹیکسٹ کو صفحے کے دائیں جانب لکھنے کے لیے** رائٹ کا ٹیگ استعمال ہوتا ہے۔اس ٹیگ کا فارمولا یہ ہوگا۔

```
<p  align='Right'>Rightsided  Text</p>
<p  align='Right'>UrduPages.com</p>
```

اس کوڈ میں P Align پیراگراف الائنمنٹ کو ظاہر کرتا ہے۔اور آپ کے ایچ ٹی ایم ایل کوڈ کو بتاتا ہے کہ آپ اپنے پیراگراف کو الائنمنٹ کرنا چاہتے ہیں۔

اس کوڈ میں Right آپ کے ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل کوڈ کو بتاتا ہے کہ آپ اپنے ٹیکسٹ کو دائیں جانب لکھنا چاہتے ہیں۔

اس کوڈ میں Rightsided Text آپ کے ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل کوڈ کو بتاتا ہے کہ آپ اپنے اس ٹیکسٹ کو دائیں جانب لکھنا چاہتے ہیں۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## محفل سیکشن

## ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل پارٹ 05

### ٹیکسٹ کو بائیں جانب لکھنے کے لیے۔۔۔

اپنے ٹیکسٹ کو صفحے کے بائیں جانب لکھنے کے لیے لفٹ کا ٹیگ استعمال ہوتا ہے۔اس ٹیگ کا فارمولا یہ ہوگا۔

```
<p align='Lift">Liftsided Text</p>
<p align='Lift">UrduPages.com</p>
```

اس کوڈ میں P Align پیراگراف الائنمنٹ کو ظاہر کرتا ہے۔اور آپ کے ایچ ٹی ایم ایل کوڈ کو بتاتا ہے کہ آپ اپنے پیراگراف کو الائنمنٹ کرنا چاہتے ہیں۔

اس کوڈ میں Lift آپ کے ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل کوڈ کو بتاتا ہے کہ آپ اپنے ٹیکسٹ کو بائیں جانب لکھنا چاہتے ہیں۔

اس کوڈ میں Liftsided Text آپ کے ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل کوڈ کو بتاتا ہے کہ آپ اپنے اس ٹیکسٹ کو بائیں جانب لکھنا چاہتے ہیں۔ایک بات یاد رکھیں کہ بائی ڈیفالٹ ٹیکسٹ الائنمنٹ دائیں جانب ہوتی ہے۔اس لیے اس ٹیگ کو بہت کم استعمال کیا جاتا ہے۔

جی جناب یہ تو تھا آج کا ٹوریل ٹیگ اٹریبوٹس کے بارے میں۔زندگی رہی تو انشااللہ آئندہ ہم فونٹ کے بارے میں بات کریں گے۔ اس کے ساتھ ہی اپنا خیال رکھیے گا۔پھر ملیں گے۔اللہ حافظ۔

انٹرنیٹ پر کمپیوٹر کی مفت تعلیم دینے والی پاکستان کی سب سے بڑی ویب سائٹ

**اردوپیجز ڈاٹ کام**

# بسم اللہ الرحمن الرحیم

## ایچ۔ ٹی۔ ایم۔ ایل پارٹ 06

## محفل سیکشن

السلام وعلیکم دوستو!

کیا حال ہیں آپ لوگوں کے؟ چلیں جی آج ایچ ٹی ایم ایل کا اگلا ٹوٹوریل دیکھتے ہیں۔اس سے پہلے ہم لوگ ٹیکسٹ فارمیٹنگ پر کافی زیادہ باتیں کر چکے ہیں۔ٹیکسٹ کو بولڈ،اٹیلک،انڈر لائن،ہیڈنگ اور الائنمنٹ سے متعلق ہم لوگ جان چکے ہیں۔آج ٹیکسٹ فارمیٹنگ کے سلسلے کو ہی آگے بڑھاتے ہوئے ہم لوگ ٹیکسٹ فارمیٹنگ کی چند چھوٹی چھوٹی سی چیزوں کا دیکھیں گے۔ یہ چھوٹی چھوٹی سی چیزیں عام طور پر ایچ ٹی ایم ایل پڑھاتے ہوئے اکثر چھوڑ دی جاتی ہیں۔لیکن یہاں ہماری کوشش ہوگی کہ ہم آپ لوگوں کو ہر چیز کے بارے میں بتائیں تاکہ کسی بھی موقع پر آپ کو ضرورت پڑے تو وہ آپ کے کام آ سکے۔جی تو جناب شروع کرتے ہیں اللہ تعالی کے بابرکت نام سے۔

### سب سکرپٹ( Sub Script ) اور سپر سکرپٹ( Super Script ) :۔

آپ لوگوں نے اکثر دیکھا ہوگا کہ ویلیوز ایسے لکھی ہوتی ہیں۔جس میں پہلے ایک ویلیو پھر اس ویلیو کے اوپر ایک اور ویلیو۔جیسا کہ دو کی پاور تین۔یا پھر آکسیجن کا فارمولا دیکھا ہوگا۔جس میں H لکھا ہوتا ہے۔اور پھر اس H کے اوپر اس کی ویلیو 2 لکھی ہوتی ہے۔کیسز کو سب سکرپٹ اور سپر سکرپٹ کا نام دیا جاتا ہے۔ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل میں یہ دونوں کام مندرجہ ذیل طریقوں سے ہوں گے۔

### سب سکرپٹ( Sub Script ) :۔

سب سکرپٹ وہ ویلیو ہوتی ہے جس میں پاور ٹیکسٹ کے نیچے آئے گی۔اس کی ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل۔کوڈنگ مندرجہ ذیل ہوگی۔

```
Text or  Value<SUB> SubText  or  Value</SUB>

H  <sub>2</sub>O
```

جاری ہے۔۔۔

# بسم اللہ الرحمن الرحیم

## ایچ ۔ٹی۔ ایم ۔ایل پارٹ 06

## محفل سیکشن

### سپرسکرپٹ( Super Script ) :۔

سپر سکرپٹ وہ ویلیو ہوتی ہے جس میں پاور ٹیکسٹ کے اوپر آئے گی۔اس کی ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل۔کوڈنگ مندرجہ ذیل ہوگی۔

Text or Value<SUP> Super Text or Value</SUP>

H <sup>2</sup>O

### بلاک کوئٹ( Blockquote )

آپ کسی شخص کی بات کا جواب دینا چاہتے ہیں۔اور آپ یہ سمجھتے ہیں کہ اس بندے کی بات بھی آپ کی بات کے ساتھ ہی دکھائی دے۔لیکن ایک الگ انداز میں۔یعنی کہ لوگوں کو پتہ چل جائے کہ آپ اس شخص کی بات کا جواب دے رہے ہیں۔تو ایسے کام کے لیے ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل میں بلاک کوٹ کی کوڈنگ استعمال ہوتی ہے۔

<BLOCKQUOTE>TEXT</BLOCKQUTE>

### ڈیل( Del )

کسی ویب پیج میں آپ نے کوئی جملہ غلط لکھ دیا ہے۔اور اب اس کی تصحیح کرنا چاہتے ہیں۔تو ایسے کام کے لیے ڈِل کی کوڈنگ استعمال کی جاتی ہے۔

<DEL> Wrong Text</DEL> Correct Text

<DEL> Urdpages </DEL> UrduPages

جب آپ یہ والی کوڈنگ لکھیں گے تو آپ کے ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل پیج پر سب سے پہلے Urdpages لکھا ہوا آئے گا لیکن اس پر ایک لائن لگی ہوگی۔ بالکل ویسے ہی جیسے آپ کوئی جملہ لکھ کر کاٹ دیتے ہیں۔ جب کہ اس کے بعد اگلی جانب UrduPages لکھا ہوا ہوگا۔جس کا مطلب یہ ہوگا کہ پہلے یہ جملہ یا ٹیکسٹ ایسے تھا مگر اب ایسے ہے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## ایچ ۔ ٹی۔ ایم ۔ ایل پارٹ 06

## محفل سیکشن

ایڈریس( Address ):۔

آپ نے اپنے ویب پیج میں اپنا ایڈریس لکھنا ہے۔تو پھر ظاہر ہے کہ وہ ایڈریس عام ٹیکسٹ سے منفرد ہونا چاہیے۔تو ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل آپ لوگوں کو یہ سہولت دیتی ہے کہ بجائے اس کے آپ خود اس ٹیکسٹ کی فارمیٹنگ کریں۔آپ کو ایڈریس کی کوڈنگ دے دی گئی ہے۔جس کی مدد سے ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل خود ہی آپ کے ایڈریس کی اس حد تک فارمیٹنگ کر دے گی کہ آپ کا ایڈریس عام ٹیکسٹ سے منفرد نظر آئے گا۔اس کی کوڈنگ مندرجہ ذیل ہوگی۔

<ADDRESS> YOUR ADDRESS</ADDRESS>

<ADDRESS>Faisalabad</ADDRESS>

جی دوستو! یہ تھا ٹیکسٹ فارمیٹنگ کے سلسلے میں ہمارا آج کا ٹیوٹوریل۔امید ہے کہ آپ لوگوں کو اچھا لگا ہوگا۔انشااللہ آئندہ ہم اسی سلسلے کو آگے بڑھاتے ہوئے ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل میں فونٹ سائز اور فونٹ سٹائل پر بات کریں گے۔اس دعا کے ساتھ کہ اللہ تعالی اردو پیجز ڈاٹ کام کو دن بدن ترقی عطا فرمائے مجھے اجازت دیں۔پھر ملیں گے اللہ حافظ۔

انٹرنیٹ پر کمپیوٹر کی مفت تعلیم دینے والی پاکستان کی سب سے بڑی ویب سائٹ

**اردوپیجز ڈاٹ کام**

## بسم اللہ الرحمن الرحیم

## محفل سیکشن

## ایچ - ٹی - ایم - ایل پارٹ 07

السلام وعلیکم دوستو!

جی جناب کیا حال ہیں آپ کے؟ اچھا جی آج ہم لوگ ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل کے سلسلے کی اگلی قسط شروع کرتے ہیں۔اور دیکھتے ہیں کہ آج کا کام کیا ہے۔ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل میں اس سے پہلے میں آپ لوگوں کو ٹیکسٹ فارمیٹنگ کے بارے میں بتا چکا ہوں۔ آج بھی ہم ٹیکسٹ فارمیٹنگ پر ہی بات کریں گے۔اور ٹیکسٹ فارمیٹنگ میں آج ہم فونٹ سائز اور فونٹ کلرز پر بات کریں گے۔

**فونٹ سائز:۔**

جیسے آپ دوسرے سوفٹ ویئرز میں اپنے ٹیکسٹ کا سائز چھوٹا بڑا کر سکتے ہیں۔بالکل ویسے ہی آپ لوگ ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل میں اپنے ٹیکسٹ کو مختلف سائزز میں لا سکتے ہیں۔ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل میں سات مختلف فونٹ ہوتے ہیں۔جو کہ ایک سے شروع ہو کر سات تک جاتے ہیں۔سب سے چھوٹا سائز ایک ہوتا ہے اور سب سے بڑا سائز سات۔فونٹ سائز کے لیے Font Size ہی کا ٹیگ استعمال ہوگا۔اور آخر میں اس ٹیگ کو بند بھی کرنا ہوگا۔اس کی ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل۔ کوڈنگ یہ ہوگی۔

```
<font size=7> Text </font>
```

مثلاً

```
<font  size=7>  Urdupages.com  </font>
```

نوٹ:۔ اس میں فونٹ سائز کو آپ لوگ تبدیل کر سکتے ہیں۔یہ سب سے بڑا فونٹ سائز ہے اس کو آپ لوگ کم کر کے ایک تک رکھ سکتے ہیں۔

**جاری ہے...**

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# محفل سیکشن

## ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل پارٹ 07

### فونٹ کلر:۔

فونٹ کلرز یعنی آپ اپنے ٹیکسٹ کو مختلف رنگ دے سکتے ہیں۔یہاں پر فونٹ کلرز کے لیے کلرز کوڈ بھی استعمال ہوتے ہیں لیکن ہماری کوشش ہے کہ آپ لوگوں کو پہلے آسان اور بیسک ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل کوڈنگ سکھائی جائے اس کے بعد انشااللہ ہم ایڈوانس ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل کی جانب آئیں گے۔

خیر فونٹ کلرز کے لیے آپ کو اس کلر کا نام دینا ہوگا۔اور Font Color کا ٹیگ استعمال ہوگا۔یہ ٹیگ آخر میں بند بھی ہوگا۔ لیکن اس کا کلوزنگ ٹیگ صرف Font / ہوگا۔فونٹ کلر کی ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل کوڈنگ مندرجہ ذیل ہوگی۔

```
<font color=red> Text </font>
```

مثلاً

```
<font color=red> Urdupages.com </font>
```

جی دوستو!یہ تو تھا آپ کا ٹوٹوریل۔امید ہے کہ آپ لوگوں کو اچھا لگا ہوگا۔اور سمجھ میں بھی آیا ہوگا۔مزید کام آئندہ کریں گے۔ اچھے رہیے دوسروں کے لیے اچھے کی دعا کریں۔اور اپنے دوستوں کو پریمئر ممبر شپ کے فوائد بتائیں۔تاکہ وہ بھی پریمئر ممبرز شپ لیں اور اس کی سہولتوں سے فائدہ اٹھائیں۔اپنی دعاؤں میں اردو پیجز اور اردو پیجز کی ٹیم کو یاد رکھیے گا پھر ملیں گے تب تک اللہ حافظ۔

انٹرنیٹ پر کمپیوٹر کی مفت تعلیم دینے والی پاکستان کی سب سے بڑی ویب سائٹ

**اردوپیجز ڈاٹ کام**

# بسم اللہ الرحمن الرحیم

## محفل سیکشن

## ایچ ۔ ٹی ۔ ایم ۔ ایل پارٹ 08

السلام وعلیکم دوستو!

کیا حال ہیں آپ لوگوں کے؟ ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل کیسی چل رہی ہے؟ آیئے جی آج ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل کا آٹھواں حصہ شروع کرتے ہیں۔ٹیکسٹ فارمیٹنگ پر تو ہم لوگ کام کر چکے ہیں۔آیئے آج سے ہم لوگ اپنے ویب پیج کو خوبصورت بنانا شروع کرتے ہیں۔

**ویب پیج پر لائن لگانا۔**

---

جی دوستو! اوپر لگی لائن کو آپ دیکھ رہے ہیں۔اپنے ویب پیج میں آپ کہیں بھی ایسی لائن لگا سکتے ہیں۔اس سے آپ کے ویب پیج کی خوبصورتی میں اضافہ ہوگا۔یا پھر آپ کسی بات کو ختم کرنے کے بعد اپنے ویب پیج میں لائن لگانا چاہتے ہیں۔تو بھی یہ کوڈ آپ کو سپورٹ کرے گا۔آپ اس لائن کو اپنی مرضی کے مطابق چھوٹا بڑا کر سکتے ہیں۔اور اپنی مرضی کے مطابق اس لائن کو باریک اور موٹا بھی کیا جا سکتا ہے۔

اس لائن کو لگانے کے لیے آپ لوگوں کو اپنے ویب پیج میں مندرجہ ذیل کوڈنگ کرنا ہوگی۔

```
<hr>
```

اس کوڈ کو بند کرنے کی ضرورت نہیں ہے۔جب آپ <hr> اپنے ویب پیج میں لکھیں گے تو آپ کے ویب پیج میں ایک لمبی لائن لگ جائے گی۔آیئے اب ذرا اس کوڈنگ کے مزید سب کوڈز دیکھتے ہیں۔

جاری ہے---

# بسم اللہ الرحمن الرحیم

## محفل سیکشن

## ایچ ۔ ٹی ۔ ایم ۔ ایل پارٹ 08

### ویب پیج پر لگائی جانے والی لائن کا سائز فکس کرنا:۔

جی دوستو! آپ اپنے ویب پیج پر لگائی جانے والی لائن کا سائز فکس کر سکتے ہیں۔فرض کریں آپ یہ چاہتے ہیں کہ آپ جو لائن لگائیں وہ پورے ایک صفحے پر نہ ہو بلکہ وہ لائن آپ کے صفحے پر مخصوص جگہ پر ہو۔تو اس کام کے لیے آپ ایچ۔آر کی مندرجہ ذیل کوڈنگ استعمال کریں گے۔

```
<hr width="Width Size">
```

مثلاً

```
<hr width="15">
```

اس کوڈنگ کی مدد سے آپ کے ویب پیج پر جتنی چوڑائی آپ لکھیں گے اتنے سائز کی لائن لگ جائے گی۔آپ اس سائز کو کم یا زیادہ کر سکتے ہیں۔یاد رہے کہ یہ سائز Pixels میں کاؤنٹ ہوں گے۔اس کے علاوہ آپ اپنے ویب پیج پر لگائی جانے والی لائن کی لمبائی فیصد میں بھی دے سکتے ہیں۔جیسے۔

```
<hr width="80%">
```

اس کوڈنگ کی مدد سے آپ کے ویب پیج کے 80 فیصد حصہ پر ایک لمبی لائن لگ جائے گی۔امید ہے کہ آپ کو یہ والی کوڈنگ سمجھ آ گئی ہوگی۔

جاری ہے---

# بسم اللہ الرحمن الرحیم

## محفل سیکشن

## ایچ ۔ ٹی ۔ ایم ۔ ایل پارٹ 08

### ویب پیج پر لگائی جانے والی لائن کو موٹا کرنا یا بکس بنانا:۔

جی دوستو! آپ اپنے ویب پیج پر لگائی جانے والی لائنکو موٹا کر سکتے ہیں ۔ یا پھر ایک بکس بنا سکتے ہیں ۔ایچ آر میں استعمال ہونے والی اس کوڈنگ کی مدد سے آپ اپنے ویب پیج پر ایک بکس بنا سکتے ہیں ۔ جیسا کہ نیچے موجود تصویر میں آپ کو نظر آ رہا ہے۔




اس کے لیے آپ یہ والی کوڈنگ استعمال کریں گے۔

```
<hr  size="100">
```

مثلا

```
<hr  size='Size">
```

جی دوستو! یہ تو تھا آج کا ٹوٹوریل ایچ ۔آر ۔ پر امید ہے کہ آپ لوگوں کو اچھا لگا ہوگا۔ مزید کسی بھی قسم کے سوال کے لیے آپ مجھ سے اس ای ۔ میل پر رابطہ کر سکتے ہیں۔

madnankn@urdupages.com

اس کے ساتھ ہی اجازت دیں۔ پھر ملیں گے تب تک اللہ حافظ۔

انٹرنیٹ پر کمپیوٹر کی مفت تعلیم دینے والی پاکستان کی سب سے بڑی ویب سائٹ

**اردوپیجز ڈاٹ کام**

# بسم اللہ الرحمن الرحیم

## محفل سیکشن

## ایچ ۔ ٹی ۔ ایم ۔ ایل پارٹ 09

السلام وعلیکم جی جناب کیا حال ہیں آپ کے؟

ایچ ۔ٹی ۔ایم ۔ایل کے اگلے حصہ کے ساتھ آپ لوگوں کی خدمت میں حاضر ہوں ۔اس امید کے ساتھ کہ آپ لوگوں کو آج تک کیا جانے والا کام اچھی طرح سے سمجھ آ گیا ہوگا۔جی دوستو! تو شروع کرتے ہیں آج کا کام۔

**ویب پیج میں کمینٹس دینا:۔**

آپ لوگوں نے اپنے ویب پیج میں کچھ کوڈنگ لکھی ہے۔اپنی تسلی کے لیے یا اپنی یاددہانی کے لیے آپ لوگ اس کوڈنگ کے ساتھ اس کا مقصد یا اس کی تشریح لکھنا چاہتے ہیں۔تو ظاہر بات ہے کہ آپ یہ نہیں چاہیں گے کہ وہ ریمارکس بھی کوڈنگ کے ساتھ آپ کے ویب پیج پر نظر آئیں۔تو ایسے کام کے لیے آپ لوگوں کو ایچ ٹی ایم ایل ایک مخصوص کوڈ مہیا کرتی ہے۔جس کے استعمال سے آپ کے ریمارکس آپ کے ویب پیج پر نظر نہیں آئیں گے۔لیکن آپ کی ایچ ۔ٹی ۔ایم ۔ایل فائل یعنی کہ نوٹ پیڈ میں موجود ہوں گے۔وہ کوڈنگ مندرجہ ذیل ہے۔

<!-- Navigation starts here-->

مثلاً

UrduPages.com<!-- Urdu ki aik achi site hia-->

آپ اپنا وہ ٹیکسٹ جو کہ آپ چاہتے ہیں کہ ویب پیج پر نظر نہ آئے لال ٹیکسٹ والی جگہ پر لکھیں۔

**جاری ہے۔**

# بسم اللہ الرحمن الرحیم

## محفل سیکشن

## ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل پارٹ 09

### لنکس:۔

جی جناب اب بات کرتے ہیں کچھ لنکس کے بارے میں۔لنک وہ ہوتا ہے کہ بظاہر آپ لوگوں کو نظر نہ آئے لیکن جیسے ہی آپ کسی چیز پر کلک کریں تو اس کے متعلق ایک اور پیج کھل جائے۔اب لنک کئی قسم کے ہوتے ہیں۔یہاں پر ہم صرف ان لنکس پر بات کریں گے جو کہ بیسک ایچ ٹی ایم ایل میں آتے ہیں۔ایڈوانس ایچ ٹی ایم ایل کے لنکس پر بات انشاللہ ہم لوگوں کا اگلا سٹیپ ہوگا۔

ایک بات یاد رکھیں کہ اپنی اس ایچ ٹی ایم ایل فائل کا نام لوئر کیس میں رکھیں۔یعنی کہ چھوٹی اے بی سی میں۔جس کا لنک آپ دوسری فائل میں دینا چاہتے ہیں۔

### اپنے ویب پیج میں کسی دوسری سائٹ کا لنک لگانا:۔

آپ اپنے ویب پیج میں کسی دوسری سائٹ کا لنک لگانا چاہتے ہیں۔کسی بھی سائٹ کا لنک لگانے کے لیے اے۔ایچ ریفرنس کا کوڈ استعمال ہوگا۔آپ جیسے ہی مندرجہ ذیل کوڈنگ اپنے ویب پیج میں لکھیں گے۔آپ کے ویب پیج پر متعلقہ ویب سائٹ کا لنک بن جائے گا۔جس پر کلک کرنے سے کوئی بھی شخص اس ویب سائٹ پر جا سکتا ہے۔

```
<a href="Web Site Address">Link</a>
```

**a** — A انچر ( Anchor ) کا ابریویشن ہے۔جس کا مطلب ہے لنک۔یہ ٹیگ ایچ ٹی ایم ایل پیج کو بتاتا ہے کہ آپ اپنے ویب پیج پر ایک لنک بنانا چاہتے ہیں۔

**href** — Hypertext REFerence یہ ایک اور اٹریبوٹ کا حصہ ہے۔جو کے کسی بھی فائل یا ویب سائٹ کا لنک قبول کرتا ہے۔

جاری ہے۔

# بسم اللہ الرحمن الرحیم

## محفل سیکشن

## ایچ ۔ ٹی ۔ ایم ۔ ایل پارٹ 09

**ویب سائٹ ایڈریس:۔**

ایک بات یاد رکھیں کہ جب آپ کسی بھی ویب سائٹ کا لنک دیں۔ یا کسی ویب سائٹ کے کسی مخصوص پیج کا لنک اپنے ویب پیج میں لگائیں۔ تو آپ کو اس ویب سائٹ یا ویب سائٹ کے اس پیج کا مکمل ایڈریس لکھنا ہوگا۔ اور ویب سائٹ ہمیشہ //:http سے شروع ہوتی ہے۔ لہذا اگر آپ اپنی ویب سائٹ کے ایڈریس کو .www سے شروع کریں گے تو آپ کے ویب پیج پر اس سائٹ کا لنک نہیں بن سکے گا۔ لہذا اس بات کو ذہن میں رکھیں اور عادت بنا لیں کہ جب بھی آپ نے کسی سائٹ کا لنک دینا ہے تو اس کا پورا نام لکھنا ہے۔ اور پورا نام //:http سے شروع کرنا ہے۔

**لنک:۔**

یہ وہ ٹیکسٹ ہوتا ہے جو کہ آپ لوگ اس ویب سائٹ کے لنک کے طور پر اپنے ویب پیج پر لکھنا چاہتے ہیں۔ فرض کریں آپ گوگل سرچ پیج کا لنک اپنے ویب پیج پر لگانا چاہتے ہیں۔ تو آپ اس کو Search The Page From Google کا نام دے سکتے ہیں۔ اب یہ ہی نام آپ کے ویب پیج پر نظر آئے گا۔

اس لنک کو ہم لوگ ایک مثال سے سمجھنے کی کوشش کرتے ہیں۔ فرض کریں آپ لوگ اپنے ویب پیج پر اردو پیجز کا لنک دینا چاہتے ہیں۔ تو اس کے لیے مندرجہ ذیل کوڈنگ استعمال کرنا ہوگی۔

```
<a href="http://www.urdupages.com">The Biggest Web site of IT in Pakistan</a>
```

اب آپ کے ویب پیج پر The Biggest Web Site of IT in Pakistan لکھا ہوا نظر آئے گا لیکن جیسے ہی آپ لوگ اس پر کلک کریں گے تو آپ کے سامنے www.urdupages.com کی ویب سائٹ اوپن ہو جائے گی۔

جاری ہے۔۔۔

# بسم اللہ الرحمن الرحیم

## محفل سیکشن

## ایچ ۔ ٹی ۔ ایم ۔ ایل پارٹ 09

جی دوستو! یہ تو تھا آج کا کام۔ لنکس کسی بھی ویب پیج ڈیزائنگ میں بہت اہمیت کے حامل ہوتے ہیں۔ آپ ویب پیج ڈیزائنگ بیسک سیکھیں یا ایڈوانس لنکس آپ کے ویب پیج کا سب سے اہم حصہ ہوتے ہیں۔ لہذا ہماری کوشش ہوگی کہ آپ لوگوں کو لنکس کے بارے میں مکمل اور تفصیلی معلومات دیں۔

اگر آج کے تھریڈ کے بارے میں کسی بھی قسم کا کوئی سوال آپ لوگوں کے ذہنوں میں ہو تو آپ بلا جھجک مجھے اس ای۔میل ایڈریس پر میل کر سکتے ہیں۔

madnankn@urdupages.com

مزید ٹوریلز کے لیے آئندہ تک انتظار کریں۔ اپنا خیال رکھیے گا۔ اور اردو پیجز ڈاٹ کام کی ترقی کے لیے دعا گو رہیے گا۔

**اللہ حافظ۔**

انٹرنیٹ پر کمپیوٹر کی مفت تعلیم دینے والی پاکستان کی سب سے بڑی ویب سائٹ

**اردوپیجز ڈاٹ کام**

# بسم اللہ الرحمن الرحیم

## محفل سیکشن

## ایچ ۔ ٹی ۔ ایم ۔ ایل پارٹ 10

السلام وعلیکم دوستو!

کیا حال ہیں۔ممبرانِ محفل سیکشن۔آج ہمارے ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل کے سلسلے کا دسواں حصہ آپ لوگوں کی خدمت میں حاضر ہے۔
اس سے پچھلے ٹٹوریل میں ہم لوگوں نے کسی بھی ویب میں دوسری ویب سائٹ کا لنک لگانا سیکھا تھا۔اوراس پر بات کی تھی۔آج اسی سلسلے کو آگے بڑھاتے ہوئے اپنا آج کا کام شروع کرتے ہیں۔

کسی ویب پیج میں اپنے ای۔میل ایڈریس کا لنک لگانا۔

جی دوستو! آپ اپنا ویب پیج تیار کررہے ہیں تو ظاہری بات ہے کہ وہاں آپ کو اپنا ای۔میل ایڈریس بھی دینا پڑے گا۔ای۔میل ایڈریس آپ ایسے بھی دے سکتے ہیں کہ عام انداز میں اپنا ای۔میل ایڈریس ٹیکسٹ فارمیٹ میں لکھ دیا۔جس کسی کو بھی آپ کو میل بھیجنی ہوئی وہ اس ایڈریس کو دیکھے گا اپنی ای۔میل کمپوز کرے گا۔اوراس کے To والے بکس میں وہ ای۔میل ایڈریس لکھ لے گا۔لیکن یہ طریقہ بہت زیادہ پسند نہیں کیا جاتا ہے۔اس کی وجہ یہ ہے کہ ایک تو کسی کے پاس بھی اتنا وقت نہیں ہوتا ہے کہ وہ ای۔میل ایڈریس کو یادرکھے۔اپنا کمپوز بکس کھولے اور آپ کو میل بھیجے۔عام طور پر لوگ اتنی محنت سے بچتے ہیں۔
ارے نہیں یار پریشان نہیں ہونا۔اس کا حال بھی موجود ہے۔ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل آپ لوگوں کو کوڈنگ مہیا کرتی ہے۔جس کی مدد سے آپ لوگ اپنے ویب پیج میں اپنا ای۔میل ایڈریس لکھ سکتے ہیں۔جو کہ ایک لنک کی طرح سے نظر آئے گا۔جیسے ہی کوئی وزیٹر آپ کے ای۔میل لنک پر کلک کرے گا۔اس کا کرنٹ ای۔میل کمپوز بکس خود ہی کھل جائے گا۔اوراس کمپوز بکس میں آپ کا ای۔میل ایڈریس بھی لکھا جائے گا۔یعنی وزیٹر کو صرف ای۔میل لنک پر کلک کرنا پڑے گا۔اور وہ تمام باتیں جو وہ آپ کو ای۔میل میں لکھنا چاہتا ہے لکھ کر میل بھیج دینی ہے۔کافی آسان کام ہے ناں۔آیئے اب ذرا ای۔میل ایڈریس کا لنک بنانا سیکھتے ہیں۔اوراس کی کوڈنگ میں استعمال ہونے والے اہم حصوں پر بات کرتے ہیں۔

# بسم اللہ الرحمن الرحیم

## محفل سیکشن

## ایچ - ٹی - ایم - ایل پارٹ 10

ای۔میل کا لنک بنانے کے لیے کوڈنگ:۔

```
<a href="mailto:your e-mail address">mail me</a>
```

مثلاً

```
<a href="mailto:madnankn@urdupages.com">mail me</a>
```

کوڈنگ کے حصوں پر بات:۔

| | |
|---|---|
| a href | اپنے پچھلے ٹٹوریل میں میں اس ٹاپک کا کافی تفصیل سے بات کر چکا ہوں۔اگر زیادہ تفصیل کی ضرورت ہو تو ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل پارٹ نائن کو دیکھیں۔مختصراً یہ کہ یہ کوڈ آپ کے ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل کو بتاتا ہے کہ آپ اپنی فائل یا ایڈریس کو لنک کے طور پر استعمال کرنا چاہتے ہیں۔ |
| mailto | ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل لنک کو بتاتا ہے کہ آپ ایک ای میل ایڈریس کو لنک بنانا چاہتے ہیں۔لہذا جیسے ہی آپ mailto کے بعد کچھ بھی لکھیں گے۔ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل اسے آپ کو ای۔میل ایڈریس سمجھ لے گی۔ |
| mail me | یہاں آپ وہ ٹیکسٹ لکھتے ہیں جو کہ آپ کے ویب پیج پر نظر آتا ہے۔یعنی کہ جس پر کلک کرنے سے ممبر آپ کو میل کر سکتے ہیں۔یہاں پر آپ اپنی مرضی سے کوئی بھی ٹیکسٹ لکھ سکتے ہیں۔ |
| /a | ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل کوڈ کو آخر میں بند بھی لازمی کرنا ہوتا ہے۔ |

جی دوستو! یہ تو تھا ہمارا آج کا ٹٹوریل امید ہے کہ آپ لوگوں کو پسند آیا ہوگا۔انشااللہ اپنے آئندہ ٹٹوریل میں اپنے ویب پیج میں اپنے کمپیوٹر سے کوئی فائل لگانا سیکھیں گے۔اپنا خیال رکھیے گا۔اور اردو پیجز ڈاٹ کام کی ترقی کے لیے دعا کرتے رہیے گا۔پھر ملیں گے تب تک اللہ حافظ۔

# بسم اللہ الرحمن الرحیم

## محفل سیکشن

## ایچ ۔ ٹی ۔ ایم ۔ ایل پارٹ 11

السلام وعلیکم کیا حال ہیں آپ لوگوں کے؟

جی دوستو! آج ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل کا اگلا حصہ آپ لوگوں کی خدمت میں پیش ہے۔اس سے پہلے ہم لوگ ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل میں لنکس پر بات کر چکے ہیں۔آج اسی سلسلے کے آخری حصے پر بات کرتے ہیں۔اس میں ہم دیکھیں گے کہ ہم اپنی ویب سائٹ میں اپنے کمپیوٹر پر موجود کسی بھی فائل کا لنک کیسے دیتے ہیں۔تقریباً تمام قسم کی فائلز کے لیے کوڈنگ ایک ہی استعمال ہوگی۔لیکن یہاں میں اپنے دوستوں کی سہولت کے لیے چند بڑی فائلز کے لیے کوڈنگ استعمال کر کے باری باری ان کا طریقہ کار بتاؤں گا۔ اور امید ہے کہ آپ لوگوں کو لنکس کے سلسلے کا یہ آخری حصہ پسند آئے گا۔

### ایم۔پی تھری فائل لگانا:۔

اگر آپ اپنے ویب پیج میں ایم۔پی تھری فائل لگانا چاہتے ہیں۔تو اس کے لیے مندرجہ ذیل کوڈنگ کریں۔

```
<a href="File Name.mp3">Your Text</a>
```

مثلاً

```
<a href="Song.mp3">Download The Song</a>
```

نوٹ:۔ یاد رکھیں کہ کوئی بھی فائل دینے لیے آپ کو اس کی مکمل لوکیشن یعنی پاتھ بھی بتانا پڑے گا۔تب بھی ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل آپ کی اس فائل کو تلاش کر سکے گی۔

### ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل فائل لگانا:۔

اگر آپ اپنے ویب پیج میں ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل فائل لگانا چاہتے ہیں۔یا ایسے کہہ لیں کہ آپ اپنے پیج میں کسی دوسرے پیج کا لنک دینا چاہتے ہیں۔تو اس کے لیے مندرجہ ذیل کوڈنگ کریں۔

```
<a href="File Name.html">Your Text</a>
```

مثلاً

```
<a href="Pictures.html">My Pictures</a>
```

جاری ہے

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# محفل سیکشن

## ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل پارٹ 11

اوپر والی کوڈنگ آپ کے ویب پیج پر My Pictures کے نام سے ایک لنک بنا دے گی۔جس پر جیسے ہی کلک کیا جائے گا۔آپ کے کمپیوٹر میں موجود Pictures.html کی فائل چل پڑے گی۔

**مائیکروسافٹ آفس کی فائل لگانا:۔**

اگر آپ اپنے ویب پیج میں مائیکروسافٹ آفس کی کوئی بھی فائل لگانا چاہتے ہیں۔تو اس کے لیے مندرجہ ذیل کوڈنگ کریں۔

```
<a href="File Name.ext">Your Text</a>
```

مثلاً

```
<a href="Adnan.xls">My Working</a>
```

جی دوستو! یہ کوڈنگ آپ کے ویب پیج پر مائی ورکنگ کے نام سے ایک لنک بنا دے گا۔جس پر کلک کرنے سے آپ کے کمپیوٹر پر موجود مائیکروسافٹ ایکسل کی فائل چل پڑے گی۔

جی دوستو! یہ تو تھا ہمارا آج کا ٹاپک جو کہ لنکس کے بارے میں ہمارا آخری کام تھا۔امید ہے کہ آپ لوگ لنکس کے متعلق اچھی طرح سے جان چکے ہوں گے۔انشااللہ آئندہ ہم امیجز کے بارے میں بات کریں گے۔اور دیکھیں گے کہ ایک ویب پیج میں امیج کیسے لگائے جاتے ہیں۔اور ان امیجز کے ساتھ کام کیسے کیا جاتا ہے۔پھر ملیں گے تب تک اللہ حافظ۔

# بسم اللہ الرحمن الرحیم

## محفل سیکشن

## ایچ ۔ ٹی ۔ ایم ۔ ایل ۔ پارٹ 12

السلام وعلیکم دوستو! کیا حال ہیں آپ لوگوں کے؟

جی دوستو! آج ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل کے نئے ٹٹوریل کے ساتھ میں آپ لوگوں کی خدمت میں حاضر ہوں۔آج کے ٹٹوریل میں ہم لوگ امیجز انسرٹ کرنا سیکھیں گے۔اور ویب پیج میں امیجز کا استعمال دیکھیں گے۔دوستو! یہ بات یقیناً آپ لوگوں کے علم میں ہوگی کہ کسی بھی ویب پیج میں امیج کافی اہمیت رکھتے ہیں۔کیونکہ امیجز سے آپ لوگ اپنے ویب پیج کو بہت زیادہ خوبصورت بنا سکتے ہیں۔ایک عام ویب پیج جس پر کہ کوئی امیج نہ ہو وہ اتنا زیادہ خوبصورت دکھائی نہیں دیتا برعکس اس ویب پیج کے جس پر امیج موجود ہوں۔

امیجز کی کئی اقسام ہوتی ہیں۔جیسے کہ ہلکے رنگ والے امیج یا پھر گہرے رنگ والے امیج۔جیسا کہ عام انسانی زندگی میں آپ لوگوں نے دیکھا ہوگا کہ ہلکے رنگ والے امیج نظر کو زیادہ اچھے لگتے ہیں بہ نسبت گہرے رنگ والے امیجز کے۔اس کے علاوہ ایک اور بات بھی کہ عام طور پر امیجز پر ٹیکسٹ بھی یقیناً لکھا ہوا ہوتا ہے۔کہ امیج کا رنگ زیادہ زیادہ گہرا ہوگا تو اس پر لکھا ہوا ٹیکسٹ واضع طور پر پڑھا نہیں جا سکے گا۔ان تمام باتوں کو مدِنظر رکھتے ہوئے کوشش کرنی چاہیے کہ امیج کا رنگ ہلکا ہو۔اور وہ اس پر لکھا ہوا ٹیکسٹ واضع انداز میں پڑھا جا سکے۔

### امیج کیسے لگاتے ہیں:۔

جی دوستو! آج میں آپ لوگوں کو اپنے ویب پیج میں سادہ امیج لگانے کے بارے میں بتاتا ہوں۔کسی بھی ویب پیج میں امیج لگانے کے لیے مندرجہ ذیل کوڈنگ استعمال کریں گے۔

```
<img src="File Name">
```

مثلاً

```
<img src="C:\Documents and
Settings\adnan\Desktop\UrduPages\Avatar.gif">
```

جاری ہے۔۔۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## محفل سیکشن

## ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل۔پارٹ 12

امیج پر مزید کوئی بھی بات کرنے سے پہلے اس کوڈنگ میں استعمال ہونے والے پیرامیٹرز کو دیکھتے ہیں۔مندرجہ بالا کوڈنگ میں جیسا کہ آپ دیکھ رہے ہیں تین ٹیگ استعمال ہو رہے ہیں۔

img امیج کا ابریویشن ہے۔آپ کے ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل کو بتاتا ہے کہ آپ لوگ امیج لگانا چاہتے ہیں۔اور آپ کی فائل کو امیج کے طور پر ریسیو کرتا ہے۔

scr سورس ( Source ) آپ کے ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل کو فائل سورس تک لے کر جاتا ہے۔یعنی کہ آپ جس فائل کو امیج کے طور پر لگانا چاہتے ہیں یہ آپ کی اس فائل کا پاتھ ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل کو دیتا ہے۔

File Name آپ کی وہ فائل جس کو آپ لوگ امیج کے طور پر لگانا چاہتے ہیں۔

جی دوستو! یہ تھے امیج کوڈنگ کے پیرامیٹرز کی تفصیل۔امید ہے کہ آپ لوگوں کو یہ بات واضح ہوگئی ہوگی کہ امیج کیسے لگاتے ہیں۔اور کونسا امیج ویب پیج پر زیادہ خوبصورت لگتا ہے۔آئندہ کہ ٹوریل میں ایسی بارے میں مزید بات کریں گے۔اور تھوڑا سا ایڈوانس کام کریں گے۔تب تک کے لیے اپنا خیال رکھئے گا پھر ملیں گے اللہ حافظ۔

# بسم اللہ الرحمن الرحیم

## محفل سیکشن

## ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل

السلام وعلیکم دوستو!

ہمارا پچھلا ٹاپک ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل میں کوئی بھی امیج انسرٹ کرنے سے متعلق تھا۔اسی سلسلے کو آگے بڑھاتے ہوئے آج میں آپ لوگوں کو ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل میں امیج اور لنک لگانا بتاؤں گا۔

### امیج اور لنک اکٹھا کیوں لگایا جاتا ہے؟

دوستو! اکثر آپ لوگوں نے دیکھا ہوگا کہ آپ کسی ویب سائٹ پر جاتے ہیں۔وہاں پر ایک کسی پراڈکٹ کی تصویر بنی ہوتی ہے۔جب آپ اس پراڈکٹ کی تصویر پر کلک کرتے ہیں تو اس پراڈکٹ سے متعلق تمام معلومات پر مشتمل پیج آپ لوگوں کے سامنے کھل جاتا ہے۔اب ایک بات آپ یاد رکھیں کہ وہ امیج اور وہ ٹیکسٹ ایک ہی صفحے پر نہیں لکھا ہوتا۔ بلکہ امیج الگ سے ہوتا ہے اور دوسرا ٹیکسٹ پیج الگ ہوتا ہے۔آپ لوگوں کو امیج نظر آرہا ہوتا ہے۔لیکن جیسے ہی آپ لوگ اس امیج پر کلک کرتے ہیں تو وہ امیج آپ لوگوں کو اس لنک پر لے جاتا ہے جس میں ٹیکسٹ فائل ہوتی ہے۔آیئے دیکھتے ہیں کہ اپنے ویب پیج میں امیج اور فائل کا لنک کیسے لگانا ہے۔

### امیج اور فائل کا لنک لگانا:۔

اپنے ویب پیج میں امیج اور فائل کو لگانے کے لیے آپ لوگوں کو مندرجہ ذیل کوڈنگ لکھنا ہوگی۔

جاری ہے۔۔۔

# بسم اللہ الرحمن الرحیم

## محفل سیکشن

## ایچ ۔ ٹی ۔ ایم ۔ ایل

<a href="File Link ( Text File "><img src="Image File Name"></a>

مثلاً

<a href="C:\Documents and Settings\adnan\Desktop\UrduPages\Designer\2"><img src="C:\Documents and Settings\adnan\Desktop\UrduPages\Avatar.gif"></a>

اوپر والی کوڈنگ میں آپ لوگ دیکھ رہے ہوں گے کہ دو حصے ہیں۔ اوران دونوں حصوں کے بارے میں اس سے پہلے میں آپ لوگوں کو بتا چکا ہوں۔ ایک بار پھر مختصراً ان کے بارے میں بتا رہا ہوں۔

<a href="File Link ( Text File ">:۔ یہ کوڈنگ آپ کے ویب پیج میں لنک لگانے کے کام آتی ہے۔ اس میں A Href ایچ ٹی ایم ایل فائل کو بتاتا ہے کہ آپ لنک بنانا چاہتے ہیں۔ اس فائل کو جس کا آگے آپ نے نام دیا ہوا ہے۔

<img src="Image File Name"></a> :۔ یہ کوڈنگ آپ کے ویب پیج میں امیج لگانے کے کام آتی ہے۔ اس میں Image scr ایچ ٹی ایم ایل فائل کو بتاتا ہے کہ آپ امیج بنانا چاہتے ہیں۔ اس فائل کو جس کا آگے آپ نے نام دیا ہوا ہے۔

جی دوستو! یہ تھا آج کا ٹوریل۔ امید ہے کہ آپ لوگوں کو اچھا لگا ہوگا۔ پھر ملیں گے اس ٹوریل کے نئے حصے کے ساتھ تب تک اللہ حافظ۔

## بسم اللہ الرحمن الرحیم

## محفل سیکشن

## ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل۔پارٹ 14

السلام وعلیکم دوستو! کیا حال ہیں آپ لوگوں کے؟

آج ہم لوگ ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل کے سلسلے کی چودھویں قسط کے ساتھ آپ لوگوں کی خدمت میں حاضر ہیں۔امید ہے کہ اب تک کیا جانے والا تمام کام آپ لوگوں نے اچھی طرح سے پک کر لیا ہوگا۔جی دوستو! پچھلے ٹوٹوریل میں ہم لوگوں نے امیجز اور لنکس پر بات کی تھی۔آج پھر اپنے اسی سلسلے کو آگے بڑھاتے ہیں۔اور اپنے پچھلے ٹاپک پر ہی بات کرتے ہیں۔اور دیکھتے ہیں کہ ہم اپنے امیج میں اٹریبیوٹ کیسے لگا سکتے ہیں۔یا یہ کہہ لیں کہ ہم اپنے امیجز کو الائن کیسے کر سکتے ہیں۔

**امیج اٹریبیوٹ (الائنمنٹ):۔** الائنمنٹ کے بارے میں ہم پہلے بھی بات کر چکے ہیں کہ آپ اپنے ٹیکسٹ یا امیج کو اپنی سکرین کے مختلف حصوں میں پرنٹ کروا سکتے ہیں۔اسی کو ہی الائنمنٹ کہا جاتا ہے۔عام طور پر الائنمنٹ کے چار بیسک حصے ہوتے ہیں۔دائیں، بائیں، درمیان اور ڈیفالٹ۔ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل میں بائیں سائیڈ ڈیفالٹ سائیڈ بھی ہوتی ہے۔لہٰذا آپ یہ کہہ سکتے ہیں کہ اس میں الائنمنٹ کے تین حصے ہوں گے۔دائیں بائیں اور درمیان یا ڈیفالٹ سائیڈ۔آیئے اب اسی ٹاپک کو تفصیل کے ساتھ دیکھتے ہیں۔

**اپنے امیج کو دائیں جانب الائن کرنا:۔** جی دوستو! جیسا کہ اس سے پہلے میں آپ لوگوں کو بتا چکا ہوں کہ ڈیفالٹ سائیڈ بائیں سائیڈ ہوتی ہے۔لہٰذا آپ جو بھی امیج لگائیں گے وہ بائیں جانب سکرین پر نظر آئے گا۔لیکن اگر آپ لوگوں کی ضرورت یہ ہے کہ آپ چاہتے ہیں کہ آپ کسی خاص امیج کو سکرین پر دائیں جانب پرنٹ کروائیں۔تو اس کے لیے آپ لوگوں کو یہ والی الائنمنٹ استعمال کرنا ہوگی۔اس کی کوڈنگ مندرجہ ذیل ہوگی۔

جاری ہے۔۔۔

# بسم اللہ الرحمن الرحیم

## محفل سیکشن

## ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل۔پارٹ 14

<img src='File Name' align='Right'>

مثلاً

<img src='Urdupages_Logo.gif' align='Right'>

اوپر بتائی ہوئی کوڈنگ پر توجہ دیں۔اس کوڈنگ کو ہم دو حصوں میں تقسیم کریں گے۔

**Img Scr** اس کے بارے میں پہلے بھی بتایا جا چکا ہے کہ یہ کوڈنگ آپ کے ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل پیج کو بتاتی ہے کہ آپ اپنے ویب پیج میں کوئی امیج لگانا چاہتے ہیں۔

**Align="Align Side"** الائن آپ کے ایچ ٹی ایم ایل پیج کو بتا رہا ہے کہ آپ اپنے امیج کو الائن کرنا چاہتے ہیں اور اس کے بعد الائن سائیڈ یہ بتاتا کہ آپ کس سائیڈ کو الائن کرنا چاہتے ہیں۔

**اپنے امیج کو دائیں جانب لگانا اور ساتھ ہی لنک بھی دینا:۔** جی دوستو! اس سے پچھلے ٹوریل میں بات ہوئی تھی کہ کسی امیج کے ساتھ آپ لوگ کوئی لنک کیسے لگا سکتے ہیں۔آج یہاں پر ہم اسی امیج اور لنک کو صرف دائیں جانب کرنا سیکھیں گے۔اس کے لیے دونوں کوڈنگ آپ جان چکے ہیں اب صرف اس کوڈنگ کو ارینج کرنا ہوگا۔کوڈنگ مندرجہ ذیل ہوگی۔

**امیج کے ساتھ لنک لگانے کے لیے کوڈنگ:۔**

<a href='Link File Name'><img src='Image File Name'></a>

جاری ہے۔۔۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## محفل سیکشن

## ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل۔پارٹ 14

مثلاً امیج کو دائیں جانب لگانے کے لیے کوڈنگ:۔

```
<img src='File Name' align='Right'>
```

مندرجہ بالا دونوں کوڈنگ کے بارے میں آپ لوگ اس سے پہلے جان چکے ہیں۔اب ان دونوں کو ملا کر نئی کوڈنگ مندرجہ ذیل بنے گی۔

```
<a href='Link File Name'><img src='Image File Name' align="right"></a>
```

مثلاً

```
<a href="mailto:madnankn@urdupages.com"><img src="C:\Documents and Settings\adnan\Desktop\UrduPages\Mail Me.gif" align="right"></a>
```

جی دوستو! یہ تو تھا ہمارا آج کا ٹوٹوریل امید ہے کہ آپ لوگوں کو اس کی مکمل سمجھ آ گئی ہو گی۔مزید کسی بھی قسم کے سوال کے لیے آپ لوگ ہمیں ذاتی پیغام بھجوا سکتے ہیں۔ہم آپ کی ہر ممکن مدد کریں گے۔اپنی دعاؤں میں **اردو پیجز ڈاٹ کام اور اس کی پوری ٹیم** کو ضرور یاد رکھیں پھر ملیں گے تب تک کے لیے اللہ حافظ۔

**اردوپیجز ڈاٹ کام** کے بہترین مستقبل کی ضامن

**پریمئر ممبر شپ**

( اس لیے اگر آپ کو **اردوپیجز ڈاٹ کام** سے پیار ہے تو **پریمئر ممبر شپ** ضرور لیں )

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# کورسز سیکشن

## ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل (پارٹ 15)

السلام وعلیکم دوستو! کیا حال ہیں آپ لوگوں کے؟

کافی دنوں سے غیر حاضر تھا۔وجہ کچھ ذاتی مسائل ہیں۔جو کہ اب تقریباً حل کے قریب پہنچ چکے ہیں۔آج کافی دنوں کے بعد اردو ویجیز ڈاٹ کام پر آن لائن ہوا تو ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل کے پارٹ چودہ میں جا کر دیکھا تو آپ سب دوستوں کو یہ ہی گلہ شکوہ کرتے دیکھا کہ اس کورس کو روکا کیوں گیا ہے۔تو جناب ہم نے کسی بھی کورس کو نہیں روکا ہے بس کچھ مسائل اور وقت کی کمی آڑے آجاتی ہے۔اب ہماری کوشش ہوگی کہ اس کورس کے اختتام تک آپ لوگوں کو ایسے مسائل کا سامنا نہ کرنا پڑے۔خیر دوستو آپ لوگوں کے لیے ہائپر ٹیکسٹ مارک اپ لینگویج کے اس سلسلے کو آگے بڑھاتے ہیں۔اس سے پہلے ہم لوگ ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل کی چودہ اقساط میں ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل ۔کے بارے میں کافی کچھ جان چکے ہیں۔

دوستو! پچھلی چودہ اقساط میں ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل کے بارے میں ہم نے جتنا بھی جانا ہے، وہ ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل کی بیسک کہلاتا ہے۔شروع میں ہم لوگوں نے ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل کو دو حصوں میں تقسیم کیا تھا۔ابتدائی اور ایڈوانس۔ابتدائی ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل کے بارے میں تو ہم لوگ جان چکے ہیں۔اور آئندہ سے ہم لوگ ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل کی ایڈوانس کوڈنگ پر بات کریں گے۔تو آیئے دوستو! پھر شروع کرتے ہیں اپنا آج کا ٹوٹوریل۔۔۔

### امیجز اٹریبیوٹس کے بارے میں۔

ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل کی ایڈوانسڈ کوڈنگ امیجز سے شروع کرنے کی ایک وجہ یہ بھی ہے کہ اپنے آخری ٹوٹوریل میں ہم لوگوں نے امیجز پر ہی بات کی تھی۔اس لیے اس کی کوڈنگ آپ لوگوں کو ذہنوں میں تازہ ہوگی۔لہذا اسی کوڈنگ کو مدِ نظر رکھتے ہوئے ہم اس کے کچھ ایڈوانس فیچرز پر بات کرتے ہیں۔

جاری ہے۔۔۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

کورسز سیکشن

# ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل (پارٹ 15)

## ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل کوڈنگ میں آلٹ ( Alt ) کا استعمال:۔

اپنے پچھلے ٹوریل میں ہم نے دیکھا تھا کہ ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل کوڈنگ کے ذریعے اپنے ویب پیج میں آپ لوگ کوئی سا بھی امیج لگا سکتے ہیں۔اپنے ویب پیج میں امیج لگانے کے لیے ہم لوگ مندرجہ ذیل کوڈنگ استعمال کرتے ہیں:۔

<IMG SRC="File Name ( Complete Path")

مندرجہ بالا کوڈنگ کے متعلق اپنے پچھلے ٹوریل میں ہم بات کر چکے ہیں۔آج ہم اسی کوڈنگ کے ساتھ استعمال ہونے والے کچھ دوسرے پیرامیٹرز کو دیکھیں گے۔ان پیرامیٹرز میں امیج کی کوڈنگ کے ساتھ استعمال آلٹ کا پیرامیٹر استعمال ہوتا ہے۔آلٹ مطلب آلٹرنیٹو ( Alternative ) ۔فرض کریں آپ اپنے ویب پیج میں ایک کوئی تصویر لگاتے ہیں۔کسی وجہ سے وہ تصویر یا امیج کرپٹ ہو جاتا ہے یعنی کہ آپ کی اس ویب سائٹ پر وہ امیج نہیں کھلتا۔تو آپ کی اس تصویر یا امیج کی جگہ پر ایک کراس کا نشان نظر آتا ہے۔جو کہ ایک اچھے ویب پیج پر بہت برا تاثر دیتا ہے۔

ہم یہ چاہتے ہیں کہ ہمارے امیج کی خرابی کی صورت میں ہمارے ویب پیج پر کراس کے نشان کی بجائے ایک پیغام نظر آئے جو کہ ہماری جانب سے ہمارے ممبر سے امیج کی عدم دستیابی پر معذرت کرے۔یا پھر اس خراب امیج کی جگہ کوئی دوسرا امیج نظر آئے۔تو ایسے کسی بھی کام کے لیے ہم اپنے ویب پیج میں ALT کی کوڈنگ استعمال کرتے ہیں۔

**جاری ھے---**

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# کورسز سیکشن

## ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل (پارٹ 15)

ہمارے ویب پیج میں ALT کا فنکشن ہمارے امیج کی عدم دستیابی کی صورت میں کوئی دوسرا پیغام یا امیج ہمارے ممبرز تک پہنچاتا ہے۔اس کے لیے مندرجہ ذیل کوڈنگ استعمال ہوگی۔

```
<IMG SRC="File Name ( Complete Path")ALT="Other Image File OR Message"
```

مثلاً

```
<IMG SRC="D:\My Documents\My Pictures\0191sn.jpg" ALT="File Not Found">
```

اب جیسے ہی آپ کے ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل کوڈ کو مطلوبہ لوکیشن پر موجود امیج فائل نہیں ملے گی وہ File Not Found کا پیغام سکرین پر دکھادے گا۔

یہ تھا ہمارا آج کا ٹوریل جو کہ ہم لوگوں نے آلٹرنیٹو سے متعلق سیکھا۔انشاءاللہ آئندہ کے ٹوریل میں امیج کے بارڈر،لمبائی اور چوڑائی پر بات کریں گے۔زندگی رہی تو پھر ملیں گے اچھی اور نیک تمناؤں کے ساتھ اللہ حافظ۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

## کورسز سیکشن

## ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل پارٹ 16

السلام وعلیکم دوستو! کیا حال ہیں آپ لوگوں کے؟ امید ہے کہ اللہ تعالی کے فضل وکرم سے آپ لوگ ایمان اور صحت کی بہترین حالت میں ہوں گے۔

دوستو! یہ بات آپ سب لوگوں کے علم میں ہوگی کہ آج مورخہ یکم جولائی 2005 کو ہماری یہ پیاری سی ویب سائٹ کو آن لائن ہوئے پورے دو سال کا عرصہ ہو چکا ہے۔اور آج اس ویب سائٹ کی دوسری سالگرہ کا دن ہے۔اور دن بھی ماشااللہ جمعتہ المبارک کا ہے۔ لہذا ہم اس مبارک دن اور مبارک موقع پر اپنے رب العزت سے دل کی گہرائیوں سے دعا کرتے ہیں کہ اللہ تعالی وتبارک ہماری اس پیاری سی ویب سائٹ کو ایسے ہی دن دگنی اور رات چوگنی ترقی عطا کرتا رہے۔اور جو لوگ اس ویب سائٹ کی ترقی سے جلتے ہیں انہیں ہدایت نصیب فرمائے اور انتظامیہ کے ساتھ قدم سے قدم ملا کر چلنے کی توفیق عطا فرمائے۔

آج ہم لوگ اپنے کورسز سیکشن میں ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل کے کورس کی سولہویں قسط کا مطالعہ کریں گے۔اس سے پہلے ہم لوگوں نے ایڈوانسڈ کوڈنگ پر بات کی تھی۔آج اسی سلسلے کو آگے بڑھاتے ہوئے امیجز میں بارڈر، امیج کی لمبائی اور چوڑائی پر بات کرتے ہیں۔

دوستو! اکثر آپ لوگوں نے دیکھا ہوگا۔جب آپ کسی ویب سائٹ پر جاتے ہیں۔تو اس ویب سائٹ کے ایک ہی صفحے پر بہت سارے امیج دکھائے گئے ہوتے ہیں۔چھوٹے چھوٹے سائز والے وہ امیج کافی خوبصورت لگتے ہیں اور جیسے ہی آپ ان میں سے کسی امیج پر کلک کرتے ہیں تو وہ امیج اپنے فل سائز میں ایک الگ صفحے پر کھلنا شروع ہو جاتا ہے۔

لیکن ہم لوگ جب اپنے ویب پیج میں امیج لگاتے ہیں تو عموماً ایک امیج ہی پورے صفحہ پر آ جاتا ہے۔تو اس کے لیے کیا ہم لوگ دو امیج اپنے کمپیوٹر پر رکھیں گے؟ ایک کا سائز چھوٹا ہو اور دوسرے کا بڑا۔تاکہ ہمارے ایک ہی ویب پیج پر ایک سے زیادہ امیج اپ لوڈ ہو جائیں۔اور جب اس امیج پر کلک کیا جائے تو بڑے امیج والی تصویر کھلے تاکہ وہ پورے صفحے پر نظر آئے؟

جی نہیں۔۔۔ایسا نہیں ہوتا ہے۔ہمیں ایک ہی امیج دو سائز میں بنانے کی ضرورت نہیں ہوگی۔کیونکہ ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل ہمیں کچھ ایسی کوڈنگ مہیا کرتی ہے۔جس کی مدد سے ہم لوگ یہ کام کر سکتے ہیں۔آیئے دیکھتے ہیں کہ ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل کوڈنگ کی مدد سے ہم کسی بھی امیج کا سائز کم یا زیادہ کیسے کر سکتے ہیں۔

جاری ہے۔۔۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

## کورسز سیکشن

## ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل پارٹ 16

امیج کی اونچائی( Hight ) اور چوڑائی( Width ) کی سیٹنگ کرنا۔

ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل کوڈنگ کی مدد سے آپ لوگ اپنے کسی بھی امیج کا سائز کم یا زیادہ کرسکتے ہیں۔لیکن اس کا اثر صرف اور صرف امیج دیکھنے کی حد تک ہوگا۔نہ کہ آپ کی اصل فائل پر۔آپ کی فائل کا سائز اتنا ہی رہے گا جتنا کہ پہلے ہے۔لیکن آپ کے ویب پیج پر اس امیج کا سائز اصل سے بہت چھوٹا نظر آئے گا۔اس کے لیے آپ لوگوں کو مندرجہ ذیل کوڈنگ استعمال کرنا ہوگی۔

```
<IMG SRC="Image File Name.Ext"
  ALT="Alternative Text"
  HEIGHT=Size WIDTH=Size></A>
```

مثلاً

```
<IMG SRC="D:\My Folder\UrduPages\Logo\1.jpg"
 ALT="Urdupages.com"
  HEIGHT=100 WIDTH=100></A>
```

یا

```
<IMG SRC="D:\My Folder\UrduPages\Logo\1.jpg"
 ALT="Urdupages.com"
HEIGHT=40% WIDTH=30%></A>
```

اب ذرا مندرجہ بالا کوڈنگ پر غور کریں۔پہلی دونوں لائنوں پر ہم تفصیل سے بات کرچکے ہیں۔لہذا ان کو چھوڑ دیں۔ہائٹ ( Hight ) یا وڈتھ( Width ) کے بعد مساوی کا نشان اور پھر اس کے بعد سائز۔اب سوال یہ ہے کہ سائز کونسا دیں۔سائز کا پیمانہ کیا ہوگا۔تو سائز آپ لوگ دو طرح سے دے سکتے ہیں۔ایک تو نمبر آف پکسل( No. of Pix. ) اور دوسرا آپ کی تصویر کا کل فیصد حصہ۔

جاری ہے۔۔۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# کورسز سیکشن

## ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل پارٹ 16

مندرجہ بالا مثالوں میں پہلی مثال میں ہم نے امیج کی لمبائی اور چوڑائی ایک سو پکسل تک رکھی ہے۔اس طرح اپنی دوسری مثال میں امیج کی اونچائی کل امیج کا چالیس فیصد اور چوڑائی کل امیج کا تیس فیصد رکھی ہے۔اب آپ کے کمپیوٹر کی سکرین پر آپ اسی طرح اپنے کسی بھی امیج کا سائز کم یا زیادہ کر سکتے ہیں۔

اپنے امیج میں بارڈر لگانا:۔

جی دوستو! اب کچھ بات کرتے ہیں۔امیج میں بارڈر لگانے کی۔امیج میں بارڈر لگانے کا ایک مقصد تو امیج میں کسی حد خوبصورتی پیدا کرنا ہوتا ہے۔کیونکہ کہا جاتا ہے کہ کوئی بری چیز بھی اگر اچھے طریقہ پیش کی جائے تو وہ کافی اچھا تاثر پیدا کرتی ہے۔خیر آیئے امیج کے گرد بارڈر لگانے کے لیے کوڈنگ دیکھتے ہیں۔

```
<IMG  SRC="D:\My  Folder\UrduPages\Logo\1.jpg"
   BORDER=10
     ALT="Urdupages.com"
HEIGHT=100 WIDTH=100></A>
```

امیج میں بارڈر لگانے کے لیے آپ لوگ بارڈر کے سائز کو کم یا زیادہ کر سکتے ہیں۔لیکن بارڈر امیج کے مطابق ہی لگے تو زیادہ خوبصورت دکھائی دیتا ہے۔نیچے موجود تصویر کو دیکھیں۔یہ امیج کی اونچائی، چوڑائی اور بارڈر کا استعمال کیا گیا ہے۔امید ہے کہ آپ لوگوں کو ہمارا آج کا یہ ٹیوٹوریل پسند آئے گا۔

آخر میں ایک بار پھر آپ سب لوگوں کو **اردو پیجز ڈاٹ کام** کی پوری ٹیم کی جانب سے دل کی گہرائیوں سے۔۔۔

**اردو پیجز ڈاٹ کام** کے دو سال پورے ہونے پر ڈھیر ساری مبارک باد قبول ہو۔

ہمیشہ خوش رہیں اور **اردو پیجز ڈاٹ کام** کی ترقی کے لیے ایسے ہی ہمارا ساتھ دیتے رہیں۔اللہ حافظ۔

انٹرنیٹ پر کمپیوٹر کی مفت تعلیم دینے والی پاکستان کی سب سے بڑی ویب سائٹ

**اردو پیجز ڈاٹ کام**

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

## کورسز سیکشن

## ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل پارٹ 17

السلام وعلیکم دوستو!

کیا حال ہیں آپ لوگوں کے؟

کیسا چل رہا ہے آپ لوگوں کا ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل کا کورس؟ امید ہے کہ آپ کا اور اردو پیجز ڈاٹ کام کا وقت اچھا گزر رہا ہوگا۔دوستو! ہمیشہ دعا کرتے رہیں کہ اللہ تعالی وتبارک اردو پیجز ڈاٹ کام کو ایسے ہی دن دگنی رات چوگنی ترقی عطا کرتا رہے۔کیونکہ اردو پیجز ڈاٹ کام ہی وہ پاکستان کا وہ واحد فورم ہے جہاں پر آپ وہ بیش قیمت کورسز بالکل مفت کرتے ہیں جسے کروانے کے لیے کوئی بھی کمپیوٹر کالج ہزاروں روپے وصول کرتا ہے۔یہ سب صرف اور صرف ایڈمن آف اردو پیجز ڈاٹ کام کی محنت کا نتیجہ ہے کہ ہم سب لوگ یہاں پر اکٹھے ہوتے ہیں۔دعا کرتے رہا کریں،ایسے انسان کے لیے جس کی دن رات محنت اس فورم کے پیچھے ہے۔

تو آیئے پھر شروع کرتے ہیں۔اپنا آج کا ٹاپک۔پچھلے تقریباً دو ٹاپکس میں ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل کے امیجز پر بات ہو رہی ہے۔آج کا ٹاپک پھر اسی کے اوپر ہوگا۔اور آج ہم یہ دیکھیں گے کہ ہم اپنے ویب پیج میں اپنے کسی بھی امیج کی الائنمنٹ سیٹنگ کیسے کر سکتے ہیں۔مثلاً فرض کرتے ہیں کہ آپ ایک امیج اپنے ویب پیج کے دائیں جانب دکھانا چاہتے ہیں لیکن بائی ڈیفالٹ ویب پیج پر امیج اور ٹیکسٹ کی سیٹنگ دائیں جانب ہوتی ہے۔یا پھر اسی امیج کو آپ ویب پیج کے درمیان میں دکھانا چاہتے ہیں۔تو اس کام کے لیے ہمیں کونسی کوڈنگ استعمال کرنا ہوگی آیئے دیکھتے ہیں۔

### امیج کو ویب پیج پر دائیں جانب لگانا:۔

کسی بھی ٹیکسٹ اور امیج کی سیٹنگ ویب پیج میں بائی ڈیفالٹ بائیں جانب ہوتی ہے۔بالکل ویسے ہی جیسے آپ انگلش لکھنے کے لیے دائیں کی بجائے بائیں جانب سے لکھتے ہیں۔اس کے لیے مندرجہ ذیل کوڈنگ استعمال ہوگی۔

```
<IMG SRC="File Name" ALT="Alternative Text" ALIGN=RIGHT>
```

مثلاً

```
<IMG SRC="C:\\adnan.gif" ALT="Picture Not Found" ALIGN=RIGHT>
```

مندرجہ بالا کوڈ آپ کے امیج کو ویب پیج کے دائیں جانب دکھائے گا۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# کورسز سیکشن

## ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل پارٹ 17

### امیج کو ویب پیج پر درمیان میں لگانا:۔

اب یہ بھی تو ہوسکتا کہ آپ اپنے امیج کو ویب پیج کے درمیان میں دکھانا چاہیں،تو اس کے لیے مندرجہ ذیل کوڈنگ استعمال ہوگی۔

```
<IMG SRC='File Name' ALT="Alternative  Text ALIGN=CENTER>
```

مثلاً

```
<IMG SRC='C:\\adnan.gif ALT="Picture Not Found ALIGN=CENTER>
```

مندرجہ بالا کوڈ آپ کے امیج کو ویب پیج کے درمیان میں نظر آئے گا۔

### امیج کو ویب پیج پر بائیں جانب لگانا:۔

دوستو! یہ ممکن ہے کہ آپ اپنے ویب پیج میں کسی امیج کو درمیان میں سیٹ کریں۔کسی کو دائیں جانب اور پھر کسی امیج کو بائیں جانب سیٹ کرنا پڑے۔ایک بار آپ جو بھی الائنمنٹ استعمال کرلیں گے۔وہ وقتی طور پر ڈیفالٹ بن جاتی ہے۔جب تک آپ اس کا کوڈ کلوز نہیں کرتے۔اسی لیے اگر آپ اپنے امیج کو بائیں جانب لگانا چاہیں گے تو پھر آپ کو مندرجہ ذیل کوڈنگ استعمال کرنا ہوگی۔

```
<IMG SRC='File Name' ALT="Alternative  Text ALIGN=LIFT>
```

مثلاً

```
<IMG SRC='C:\\adnan.gif ALT="Picture Not Found ALIGN=LIFT>
```

مندرجہ بالا کوڈ آپ کے امیج کو ویب پیج کے بائیں جانب دکھائے گا۔

جی دوستو! یہ تھا ہمارا آج کا ٹٹوریل۔امید ہے کہ آپ لوگوں کو اچھا لگا ہوگا۔اور سمجھ آ گیا ہوگا۔پھر ملیں گے اگلی قسط کے ساتھ۔تب تک کے لیے۔اللہ حافظ۔

انٹرنیٹ پر کمپیوٹر کی مفت تعلیم دینے والی پاکستان کی سب سے بڑی ویب سائٹ

**اردوپیجز ڈاٹ کام**

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# کورسز سیکشن

## ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل پارٹ 18

السلام وعلیکم دوستو! کیا حال ہیں آپ لوگوں کے؟

آج ہم اپنے ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل۔کی اٹھارہویں قسط کا کام دیکھیں گے۔پچھلی قسط میں ہم نے اپنے ویب پیج میں امیجز کی الائمنٹ کا کام دیکھا تھا۔اوراپنے امیج کو پیج کے دائیں جانب یادرمیان میں سیٹ کرنے کی کوڈنگ دیکھی تھی۔

آج ہم ویب پیج میں ورٹیکل سپیس اورہوریزنٹل سپیس پر بات کریں گے۔

### ویب پیج میں وی سپیس اورایچ سپیس کا استعمال:۔

دوستو! کسی بھی ویب پیج میں جہاں امیجز کا استعمال کیا جاتا ہے۔وہیں ٹیکسٹ کا استعمال بھی کیا جاتا ہے۔آپ کسی ویب پیج میں امیج لگاتے ہیں اوراس کے ساتھ ہی کچھ ٹیکسٹ بھی لکھ دیتے ہیں۔لیکن اب آپ کی ضرورت ہے کہ آپ کا ٹیکسٹ آپ کے امیج کے بالکل ساتھ جڑا ہوا نظر نہ آئے۔بلکہ آپ کے ٹیکسٹ اورامیج میں کچھ فاصلہ رہے۔تاکہ ٹیکسٹ اپنا مطلب سمجھا سکے اورامیج اپنا تاثر پیدا کرے۔تو اسی کام کے ایچ سپیس اوروی سپیس کا استعمال کیا جاتا ہے۔آیئے ان دونوں پر باری باری بات کرتے ہیں۔

### ویب پیج میں ورٹیکل سپیس کا استعمال:۔

سب سے پہلے تو یہ بات آپ لوگوں کے ذہنوں میں ہونا ضروری ہے کہ ورٹیکل سائیڈ کسے کہتے ہیں۔ہمیشہ یادرکھیں کہ ایک کالم ورٹیکل پوزیشن میں ہوتا ہے۔یعنی اوپر سے نیچے کی جانب۔

اب دیکھیں کہ وی سپیس کی مدد سے آپ کا ٹیکسٹ کیا کام کرتا ہے۔جیسے ہی آپ لوگ وی سپیس کی کوڈنگ استعمال کرتے ہیں تو یہ آپ کے امیج اورٹیکسٹ میں اوپر سے نیچے کی جانب مطلوبہ جگہ چھوڑ دیتا ہے۔یعنی آپ کا ٹیکسٹ آپ کے امیج سے اتنا ہی دور ہوگا جتنا آپ اسے کوڈنگ میں بتا چکے ہیں۔اس کے لیے مندرجہ ذیل کوڈنگ استعمال ہوگی۔

جاری ہے۔۔۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل پارٹ18

```
<IMG SRC="File Name" ALT="Alternative Text" HEIGHT=??? WIDTH=???
VSPACE=?? ALIGN=????>
```

مثلاً

```
<IMG SRC="adnan.gif" ALT="picture not found" HEIGHT=100 WIDTH=100
VSPACE=10 ALIGN=LEFT>
```

مندرجہ بالا کوڈنگ میں امیج کی کوڈنگ کے بعد آپ ڈائریکٹ وی سپیس کی کوڈنگ بھی استعمال کر سکتے ہیں۔

## ویب پیج میں ہوریزینٹل سپیس کا استعمال:۔

ورٹیکل سائیڈ کی طرح یہ بات بھی یقیناً علم میں ہونا ضروری ہے کہ ہوریزینٹل سائیڈ کسے کہتے ہیں۔اس کے لیے یہ بات ذہن میں رکھیں کہ ایک رو( Row )ہوریزینٹل پوزیشن میں ہوتی ہے۔یعنی بائیں سے دائیں جانب۔

اب دیکھیں کہ ایچ سپیس کی مدد سے آپ کا ٹیکسٹ کیا کام کرتا ہے۔جیسے ہی آپ لوگ ایچ سپیس کی کوڈنگ استعمال کرتے ہیں تو یہ آپ کے امیج اور ٹیکسٹ میں بائیں سے دائیں جانب مطلوبہ جگہ چھوڑ دیتا ہے۔یعنی آپ کا ٹیکسٹ آپ کے امیج سے اتنا ہی دور ہوگا جتنا آپ اسے کوڈنگ میں بتا چکے ہیں۔اس کے لیے مندرجہ ذیل کوڈنگ استعمال ہوگی۔

```
<IMG SRC="File Name" ALT="Alternative Text" HEIGHT=??? WIDTH=???
HSPACE=?? ALIGN=????>
```

مثلاً

```
<IMG SRC="adnan.gif" ALT="picture not found" HEIGHT=100 WIDTH=100
HSPACE=10 ALIGN=LEFT>
```

مندرجہ بالا کوڈنگ میں امیج کی کوڈنگ کے بعد آپ ڈائریکٹ ایچ سپیس کی کوڈنگ بھی استعمال کر سکتے ہیں۔

جی دوستو!یہ تھا ہمارا آج کا ٹوٹوریل۔امید ہے کہ آپ لوگوں کو سمجھ آ گیا ہوگا۔پھر ملیں گے اس کی اگلی قسط کے ساتھ تب تک کے لیے۔اللہ حافظ۔

انٹرنیٹ پر کمپیوٹر کی مفت تعلیم دینے والی پاکستان کی سب سے بڑی ویب سائٹ

**اردو پیجز ڈاٹ کام**

# بسم اللہ الرحمن الرحیم

# کورسز سیکشن

# ایچ۔ ٹی۔ ایم۔ ایل پارٹ 19

السلام وعلیکم دوستو! کیا حال ہیں آپ لوگوں کے؟

دوستو! ہائپر ٹیکسٹ مارک اپ لینگویج کا انیسواں حصہ آپ لوگوں کے سامنے ہے۔ امید ہے کہ آج تک ہم لوگوں نے جتنا بھی کام اس کورس کے لیے کیا ہے۔ وہ سب آپ لوگوں کی سمجھ میں اچھی طرح سے آچکا ہوگا۔ امیجز پر جو کام ہم نے پچھلی کئی اقساط سے شروع کیا ہوا ہے۔ وہ انشا اللہ تعالی آج ختم ہو جائے گا۔ پچھلے ٹوٹوریل میں ہم لوگوں نے ورٹیکل سپیس اور ہوریزینٹل سپیس پر بات کی تھی۔ اس کی مدد سے ہم لوگ اپنے ٹیکسٹ کو امیجز سے کچھ فاصلے پر ڈسپلے کروانے کا کام لیتے ہیں۔ لیکن آج ہم جن کوڈنگ پر بات کریں گے۔ اس کی مدد سے آپ لوگ ٹیکسٹ کو امیج کے مختلف جانب الائن کر سکتے ہیں۔

## ٹیکسٹ کو امیج کے بالکل درمیان میں ڈسپلے کروانا۔

فرض کریں آپ لوگ کچھ ٹیکسٹ لکھتے ہیں۔ آپ کا خیال ہے کہ وہ ٹیکسٹ امیج کے حساب سے بالکل درمیان میں نظر آئے۔ تو اس کے لیے آپ لوگوں کو مندرجہ ذیل کوڈنگ استعمال کرنا ہوگی۔

```
<IMG SRC="Image" ALT="Text" ALIGN=MIDDLE>
```

مثلاً

```
<IMG SRC="adnan.gif" ALT="Picture Not Found" ALIGN=MIDDLE>
```

## ٹیکسٹ کو امیج کے اوپر ڈسپلے کروانا۔

فرض کریں آپ لوگ کچھ ٹیکسٹ لکھتے ہیں۔ آپ کا خیال ہے کہ وہ ٹیکسٹ امیج کے حساب سے اس کے بالکل اوپر نظر آئے۔ تو اس کے لیے آپ لوگوں کو مندرجہ ذیل کوڈنگ استعمال کرنا ہوگی۔

```
<IMG SRC="Image" ALT="Text" ALIGN=TEXTTOP>
```

مثلاً

```
<IMG SRC="adnan.gif" ALT="Picture Not Found" ALIGN=TEXTTOP>
```

# بسم اللہ الرحمن الرحیم

# کورسز سیکشن

# ایچ۔ ٹی۔ ایم۔ ایل پارٹ 19

## ٹیکسٹ اور امیج کو ویب پیج کے درمیان میں ڈسپلے کروانا۔

فرض کریں آپ لوگ کچھ ٹیکسٹ لکھتے ہیں۔ آپ کا خیال ہے کہ وہ ٹیکسٹ اور امیج ویب پیج کے درمیان میں نظر آئے۔ تو اس کے لیے آپ لوگوں کو مندرجہ ذیل کوڈنگ استعمال کرنا ہوگی۔

```
<IMG SRC="Image" ALT="Text"  ALIGN=ALIGN=ABSMIDDLE>
```

مثلاً

```
<IMG SRC="adnan.gif" ALT="Picture Not Found"
ALIGN=ALIGN=ABSMIDDLE>
```

## ٹیکسٹ اور امیج کو ویب پیج کے ٹاپ پر ڈسپلے کروانا۔

فرض کریں آپ لوگ کچھ ٹیکسٹ لکھتے ہیں۔ آپ کا خیال ہے کہ وہ ٹیکسٹ اور امیج ویب پیج کیٹاپ پر نظر آئے۔ تو اس کے لیے آپ لوگوں کو مندرجہ ذیل کوڈنگ استعمال کرنا ہوگی۔

```
<IMG SRC="Image" ALT="Text"  ALIGN=ALIGN=ALIGN=ABSBOTTOM>
```

مثلاً

```
<IMG SRC="adnan.gif" ALT="Picture Not Found"
ALIGN=ALIGN=ALIGN=ABSBOTTOM>
```

جی دوستو! یہ تھا ہمارا امیجز کے سلسلے کا آخری ٹوریل۔ آئندہ ٹوریل میں اس سے اگلے کوئی ٹاپک شروع کریں گے۔ تب تک کے لیے۔

اللہ حافظ۔

# بسم اللہ الرحمن الرحیم

# کورسز سیکشن

# ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل (پارٹ 20)

السلام وعلیکم دوستو! کیا حال ہیں آپ لوگوں کے؟

ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل سیریز کی بیسویں قسط کے ساتھ آپ لوگوں کی خدمت میں حاضر ہیں۔دوستو! ہمیں یقین ہے کہ ہم نے آج تک اس کورس کے لیے جتنا بھی کام کیا ہے۔وہ یقیناً آپ لوگوں کو بہت اچھی طرح سے سمجھ آ گیا ہوگا۔اس لیے آج سے ہم لوگ ایک بالکل نیا ٹاپک شروع کر رہے ہیں۔اور وہ ٹاپک ہے کہ ہم اپنے ویب پیج میں فارم کیسے شامل کر سکتے ہیں؟

دوستو! بہت ہی مزے کا ٹاپک ہے۔اور ہمیں یقین ہے کہ آپ لوگوں کو ہمارے ساتھ کام کرتے ہوئے بہت اچھا لگے گا۔تو پھر آیئے شروع کرتے ہیں۔اللہ تعالی کے پاک نام سے۔

## تعارف:۔

آپ لوگوں نے اکثر کسی بھی ویب سائٹ پر دیکھا ہوگا۔کہ جب آپ اس ویب سائٹ پر رجسٹریشن کروا رہے ہوتے ہیں۔یا پھر کسی ویب سائٹ پر کسی بھی قسم کی معلومات دے رہے ہوتے ہیں۔تو ایک باقاعدہ فارم ہوتا ہے جسے آپ بھرتے ہیں۔اس فارم میں آپ کی یوزر آئی۔ڈی، پاس ورڈ، ای میل ایڈریس، اور دوسری معلومات مانگی جاتی ہیں۔آج سے شروع ہونے والے اپنے اس ٹاپک میں ہم لوگ ایسے ہی فارم بنانے کے بارے میں جانیں گے۔

## ضروری چیزیں:۔

دوستو! کسی بھی ویب سائٹ میں فارم کی کوڈنگ کرنے کے لیے آپ لوگوں کے پاس دو چیزوں کا ہونا ضروری ہے۔ایک ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل کوڈنگ جو آپ کے ویب پیج پر فارم بنا سکے۔اور دوسرا اس فارم کو سنبھالنے کے لیے ایک CGI پروگرام۔

دوستو! ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل کی کوڈنگ تو سمجھ میں آتی ہے۔لیکن یہ CGI پروگرام کیا چیز؟ آیئے ذرا اس سے دو دو ہاتھ کرتے ہیں۔

سی۔جی۔آئی۔کامن گیٹ وے انٹرفیس۔کا مخفف ہے۔اس کا تعارف ایک ویب سائٹ پر مجھے ان الفاظ میں ملا۔

جاری ہے۔۔۔

## بسم اللہ الرحمن الرحیم

## کورسز سیکشن

## ایچ ۔ ٹی ۔ ایم ۔ ایل (پارٹ 20)

Abbreviation of Common Gateway Interface, a specification for transferring information between a World Wide Web server and a CGI program. A CGI program is any program designed to accept and return data that conforms to the CGI specification. The program could be written in any programming language, including C, Perl, Java, or Visual Basic. CGI programs are the most common way for Web servers to interact dynamically with users. Many HTML pages that contain forms, for example, use a CGI program to process the form's data once it's submitted." (from the ISP Glossary)

CGI پروگرامز ایسے پروگرامز ہوتے ہیں جو آپ کے ویب سرور اور ایچ ۔ٹی ۔ایم ۔ایل پیج کے درمیان لنک کا کام کرتے ہیں۔ یہ پروگرامز آپ کے ایچ ۔ٹی ۔ایم ۔ایل پیج سے ڈیٹا حاصل کر کے آپ کے سرور تک پہنچاتے ہیں۔ اور ضرورت پڑنے پر وہی ڈیٹا واپس ویب پیج تک پہنچانے کے کام آتے ہیں۔

دوستو! اب سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ CGI پروگرامز حاصل کہاں سے کیے جائیں۔ تو اس کے لیے آپ مندرجہ ذیل میں سے کوئی بھی راستہ اپنا سکتے ہیں:۔

جاری ہے۔۔۔

## بسم اللہ الرحمن الرحیم

## کورسز سیکشن

## ایچ۔ ٹی۔ ایم۔ ایل (پارٹ 20)

1- آپ کوئی بھی CGI پروگرام خود بنا سکتے ہیں۔ یا پھر کسی بھی ایسی ویب سائٹ سے ایسا پروگرام مفت حاصل کر سکتے ہیں۔ جو آپ کے لیے یہ پروگرام تیار کر دیتی ہو۔ ایسی ہی ایک ویب سائٹ www.cgi.resources.com جہاں سے آپ لوگ CGI پروگرامز حاصل کر سکتے ہیں۔

2- بعض اوقات وہ ویب سرور جو آپ اپنی ویب سائٹ کے لیے استعمال کر رہے ہوتے ہیں۔ وہ آپ کو CGI پروگرامز کی سہولت مہیا کر دیتا ہے۔

3- (انشاءاللہ آئندہ ٹیوٹوریل میں ہماری کوشش ہوگی کہ آپ لوگوں کو CGI خود بنانے سے متعلق بنیادی معلومات فراہم کریں)

جی دوستو! یہ تھا ہمارا فارمز سے متعلق تعارفی ٹیوٹوریل۔ انشاءاللہ آئندہ کے ٹاپک میں ہم باقاعدہ اپنا کام شروع کریں گے۔ تب تک کے لیے اپنا خیال رکھیئے گا۔ پھر ملیں گے۔ اللہ حافظ۔

**آئیے اس بار اردوپیجز ڈاٹ کام کے ساتھ جشنِ آزادی کے لمحات کو یادگار بنائیے۔**

**اردو۔ پاکستان۔ اردوپیجز ڈاٹ کام۔**

**اردوپیجز ٹیم۔ اردوپیجز ممبرز۔ اردوپیجز گیسٹس۔**

**(ہر وقت، ہر لمحہ، ہم سب، ساتھ ساتھ)**

# بسم اللہ الرحمن الرحیم

# کورسز سیکشن

# ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل پارٹ 21

السلام وعلیکم دوستو! کیا حال ہیں آپ لوگوں کے؟

دوستو! ہائپر ٹیکسٹ مارک اپ لینگویج کی اقساط کے تیسرے عشرے میں ہم آپ لوگوں کو خوش آمدید کہتے ہیں۔آج ہمارے اس کورس کی قسط نمبر اکیس ہے۔اور پچھلے ٹاپک سے ہم نے اپنے ویب پیج کے فارم بنانے کا کام شروع کیا ہوا ہے۔آیئے اسی کام جاری رکھتے ہوئے اگلے حصے پر بات کرتے ہیں۔

## ان پٹ بکس بنانا:۔

دوستو! کسی بھی ویب سائٹ پر کوئی بھی فارم دیکھ لیں۔اس کے دو حصہ آپ لوگوں کو نظر آئیں گے۔سب سے پہلے حصے میں وہ معلومات ہوتی ہیں۔جو آپ ممبر کو فراہم کرتے ہیں۔یا پھر وہ سوال ہوتا ہے جس سے متعلق ممبر آپ کو جواب فراہم کرتا ہے۔جیسے کسی ممبر سے اس کا نام پوچھنا، پاس ورڈ پوچھنا، شہر کا نام پوچھنا اور دوسری معلومات شامل ہوتی ہیں۔

دوسرے حصہ وہ حصہ ہوتا ہے جس میں ممبر آپ کے سوالات کا جواب دیتا ہے۔جیسے اپنا نام، اپنا پاس ورڈ، اپنے شہر کا نام اور دوسری معلومات جو اس سے مانگی جاتی ہیں۔یہ عموماً ایک مستطیل ٹائپ کا خالی بکس ہوتا ہے۔جس میں آپ معلومات لکھ سکتے ہیں۔

سب سے پہلے ایسا ہی ایک مستطیل بکس بنانے کے لیے کوڈنگ بتادوں پھر اس کوڈنگ پر تفصیلی بات چیت کرتے ہیں۔

```
<INPUT type="text" name="Some Text" size="??" maxlength="??">
```

مثلاً

```
<INPUT type="text" name="What is Your Name" size="35" maxlength="50">
```

آیئے اب ذرا مندرجہ بالا کوڈنگ کو چند چھوٹے چھوٹے حصوں میں تقسیم کر لیتے ہیں۔تاکہ ہمیں سمجھنے میں دشواری کا سامنا نہ کرنا پڑے۔

جاری ہے۔۔۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# کورسز سیکشن

## ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل پارٹ 21

### ان پٹ INPUT

یہ کوڈنگ آپ کے براؤزر کو بتاتی ہے کہ آپ یوزر سے ان پٹ لینے چاہتے ہیں۔وہ ان پٹ کسی بھی قسم میں ہوسکتی ہے۔ٹیکسٹ،انٹیجر،پاس ورڈ اس کے لیے آپ کو ٹائپ بتانا پڑتی ہے۔

### ٹائپ Type

ٹائپ میں آپ براؤزر کو یہ بات بتاتے ہیں کہ یوزر اس بکس میں کس قسم کی معلومات فراہم کرے۔مثلاً ٹیکسٹ ٹائپ میں یوزر اے بی سی کی صورت میں معلومات فراہم کرسکتا ہے۔

### نام name = Some Text

یہ کوڈنگ یوزر کے استعمال میں آتی ہے نہ ہی یوزر کو نظر آتی ہے۔یہ کوڈنگ صرف آپ لوگوں کے لیے ہوتی ہے۔مثلاً فرض کریں کہ آپ یہ ایریا اپنی کوڈنگ میں نہیں لکھتے ہیں۔اب ایک یوزر نے ایک فارم بھر کر آپ کو بھیج دیا۔تمام معلومات آپ کے ای میل بکس میں آگئیں۔اب آپ کو یہ کیسے پتہ چلے گا کہ اس یوزر کا پہلا نام کیا ہے،دوسرا نام کیا ہے۔شہر کا نام کونسا ہے اور ملک کا نام کونسا ہے۔اس طرح معلومات ایک دوسرے میں مکس ہوجائے گی اور آپ کو کچھ سمجھ نہیں آئے گا کہ کونسا جواب کس سوال کا ہے۔
لیکن اس کے برعکس اگر آپ لوگ مندرجہ بالا کوڈنگ کا یہ حصہ استعمال کرتے ہیں تو آپ کو یوزر کی طرف سے آنے والی ای میل میں وہ ٹیکسٹ جو آپ نے لکھا ہے لکھا ہوا ملے گا اور ساتھ میں اس کے آگے وہ معلومات موجود ہوگی جو ممبر نے آپ کو فراہم کی ہے۔یعنی کوڈنگ کا یہ حصہ صرف اور صرف آپ لوگوں کی سہولت کے لیے شامل ہوتا ہے۔امید ہے کہ آپ بات کو سمجھ چکے ہوں گے۔

جاری ہے۔۔۔

# بسم اللہ الرحمن الرحیم

# کورسز سیکشن

# ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل پارٹ 21

## سائز Size

آپ لوگ یوزر سے کتنے لفظوں پر مشتمل معلومات لینا چاہتے ہیں۔یعنی ایک یوزر جب اپنی معلومات ٹائپ کرتا ہے کہ اس میں سے کتنے کریکٹرز آپ کے ای میل ایڈریس میں پہنچیں۔یہ کوڈنگ کافی اہمیت کی حامل ہوتی ہے۔کیونکہ ہوسکتا ہے کہ آپ کم کریکٹرز ٹائپ کریں اور یوزر زیادہ میں اپنی معلومات آپ کو فراہم کرے۔اس صورت میں یوزر کی فراہم کردہ معلومات کا کچھ حصہ ضائع ہوسکتا ہے۔

## میکسیم لینتھ Maxlength

یہ کوڈنگ آپ کے بکس کی لمبائی کو ظاہر کرتی ہے۔یعنی مندرجہ بالا کوڈنگ میں جو بکس بنے گا اس میں زیادہ سے زیادہ پچاس کریکٹرز لکھے جاسکتے ہیں۔اس سے زیادہ کریکٹرز اس بکس میں نہیں لکھے جائیں گے۔یعنی یہ کوڈنگ یوزر کو ایک محدود کریکٹر لمٹ کے اندر رکھتی ہے۔اور آپ کے فارم کو غلط استعمال روکتی ہے۔

جی دوستو!اب ہمیں یقین ہے کہ مندرجہ بالا کوڈنگ کی مدد سے آپ لوگ اب اپنی ویب سائٹ کے لیے فارم بنانا شروع کر دیں گے۔یہ کوڈنگ آپ لوگوں کو سمجھ آئی یا نہیں اس بارے میں بتایئے گا ضرور۔پھر ملیں گے اس کے اگلے حصے کے ساتھ۔تب تک کے لیے۔اللہ حافظ۔

**آئیے اس بار اردوپیجز ڈاٹ کام کے ساتھ جشنِ آزادی کے لمحات کو یادگار بنائیے۔**

**اردو۔پاکستان۔اردوپیجز ڈاٹ کام۔**

**اردوپیجز ٹیم ۔ اردوپیجز ممبرز۔ اردوپیجز گیسٹس۔**

**(ہر وقت ، ہر لمحہ، ہم سب، ساتھ ساتھ)**

# بسم اللہ الرحمن الرحیم

# کورسز سیکشن

## ایچ ۔ ٹی ۔ ایم ۔ ایل پارٹ 22

السلام وعلیکم دوستو! کیا حال ہیں آپ لوگوں کے؟

ایچ ٹی ایم ایل کی بائیسویں قسط میں ہم تمام اردو بیجز ڈاٹ کام کے ممبرز اور مہمان ممبرز کو خوش آمدید کہتے ہیں۔

ایچ ٹی ایم ایل کی پچھلے حصے میں ہم نے آپ لوگوں کو فارم بنانے کے سلسلے میں ایک ٹیگ کے بارے میں بنیادی اور تفصیلی معلومات فراہم کی تھیں۔ اس کوڈنگ کو استعمال کرتے ہوئے آپ لوگ جتنے بھی ان پٹ بکس بنانا چاہیں بنا سکتے ہیں۔ ایک اہم اور بہت ہی ضروری بات جو میں پچھلے ٹاپک میں بتا سکا۔ وہ آج آپ لوگوں کو بتانا چاہتا ہوں کہ یہ کہ جس طرح سے آپ لوگ ایچ ٹی ایم ایل میں کسی بھی کوڈنگ کو اس کے ٹیگز کے درمیان لکھتے ہیں۔ مثلاً باڈی کی مکمل کوڈنگ آپ لوگ <Body> Coding </Body> باڈی ٹیگز کے درمیان لکھتے ہیں۔ بالکل ویسے ہی فارم بنانے کے تمام کوڈنگ کرنے کے لیے بھی اس کے ٹیگ کو کھولنا اور بند کرنا ہوتا ہے۔ ٹیگ کھولنے کے لیے <Form> اور ٹیگ کو بند کرنے کے لیے </Form> کی کوڈنگ استعمال کرنا پڑے گی۔

جی دوستو! یہ تھی وہ معلومات جو پچھلے ٹاپک میں بتا نہیں سکا تھا۔ یہ کوڈنگ فارم کی بنیادی کوڈنگ ہوتی ہے۔ اسی لیے اس ٹاپک کے بالکل شروع میں ہی وضاحت کرنا ضروری تھا۔ آیئے آج کے ٹاپک پر بات کرتے ہیں۔

ایچ۔ ٹی۔ ایم۔ ایل کوڈنگ کی مدد سے ٹیکسٹ ایریا بنانا۔

دوستو! اکثر ویب سائٹس میں آپ لوگوں نے دیکھا ہوگا کہ About Yourself یا اسی طرح کی تفصیلی معلومات حاصل کرنے کے لیے ایک ٹیکسٹ بکس دیا گیا ہوتا ہے جو کہ عام ٹیکسٹ بکس کی نسبت کافی بڑا ہوتا ہے۔ یہ ٹیکسٹ ایریا کہلاتا ہے۔ اور اس کے لیے آپ لوگوں کو مندرجہ ذیل کوڈنگ کا استعمال کرنا پڑے گی۔

```
=<TEXTAREA name='Text Name Or Box Name' rows='No. of Rows' cols
"No. of Colums'>

</TEXTAREA>
```

جاری ہے۔۔۔

# بسم اللہ الرحمن الرحیم

## کورسز سیکشن

## ایچ۔ ٹی۔ ایم۔ ایل پارٹ 22

```
<TEXTAREA name="About Yourself" rows="8" cols="38"> </TEXTAREA>
```

آیئے اب ذرا اس کوڈنگ کے بارے میں جاننے کی کوشش کرتے ہیں:۔

**ٹیکسٹ ایریا:۔** ہم آپ لوگوں کو پہلے بھی بتا چکے ہیں کہ ویب پیج میں فارم کی کوڈنگ دیتے ہوئے آپ لوگوں کو سب سے پہلے اپنا بنیادی مقصد بیان کرنا ہوتا ہے۔ جیسے پچھلے ٹاپک کی کوڈنگ میں آپ لوگوں نے ایک لائن پر مشتمل کوڈنگ کے لیے اِن پٹ کا ٹیگ استعمال کیا تھا۔لیکن اس کوڈنگ میں ہم نے اپنے یوزر سے خاص معلومات حاصل نہیں کرنا ہوتیں۔ بلکہ یہ ہمارے یوزر پر ہوتا ہے کہ وہ اپنے بارے میں ایک لائن پر مشتمل معلومات فراہم کرے یا دس لائنز پر مشتمل۔یعنی کہ آپ لوگ اس جگہ پر نمبر آف کریکٹرز ڈیفائن نہیں کرسکتے ہیں۔اس کے لیے آپ لوگوں کو اِن پٹ کی جگہ ٹیکسٹ ایریا کا ٹیگ استعمال کرنا ہوگا۔اس سے آپ اپنے ویب پیج کی مخصوص روز اور کالمز کو ان معلومات کے لیے یوزر کے سامنے رکھ دیتے ہیں۔ٹیکسٹ ایریا کے ٹیگ کو بند بھی کرنا ہوتا ہے۔

**نام:۔** جیسا کہ پچھلے ٹاپک میں بتایا تھا کہ یہ وہ نام ہوتا ہے جو یوزر کی جانب سے دی گئی معلومات پر ہیڈنگ کے طور پر استعمال ہوتا ہے۔یاد رہے کہ یہ ہیڈنگ یوزر کو نظر نہیں آئے گی لیکن جب آپ کو ای میل یا دوسرے ذرائع میں یہ معلومات ملیں گی تو یہ نام وہاں پر ہیڈنگ کے طور پر آپ لوگوں کو نظر آئے گا۔(مزید تفصیل کے لیے آپ لوگ پچھلا ٹاپک دیکھ سکتے ہیں)

**روز اینڈ کالمز:۔** اِن پٹ بکس کی طرح سے ٹیکسٹ ایریا میں ہم نمبر آف کریکٹرز کو ڈیفائن نہیں کرسکتے ہیں۔کیونکہ ہوسکتا ہے کہ ہم ایک سو کریکٹرز تک کی معلومات کی کوڈنگ دیں۔لیکن یوزر ہمیں دو سو کریکٹرز کی معلومات فراہم کرنا چاہتا ہو۔اس صورت میں اس کی جانب سے دی گئی بہت ساری اہم معلومات ضائع ہوسکتی ہے۔لہٰذا ہم مخصوص روز اور کالمز کو ڈیفائن کروا دیتے ہیں۔یوزر اس جگہ پر اپنی معلومات فراہم کرسکتا ہے۔

جی دوستو! یہ تھا ہمارا آج کا ٹاپک۔آئندہ کہ ٹاپک میں انشااللہ تعالیٰ چیک بکس کے بارے میں بات کریں گے۔تب تک کے لیے اپنا خیال رکھئے گا۔اردو پیجز ڈاٹ کام ٹیم کو دعاؤں میں یاد رکھئے گا۔پھر ملیں گے۔اللہ حافظ۔

انٹرنیٹ پر اردو زبان میں کمپیوٹر کی مفت تعلیم دینے والی پاکستان کی سب سے بڑی ویب سائٹ

**اردوپیجز ڈاٹ کام**

# بسم اللہ الرحمن الرحیم

# کورسز سیکشن

# ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل۔پارٹ 23

السلام وعلیکم دوستو! کیا حال ہیں آپ لوگوں کے؟

**ھائپر ٹیکسٹ مارک اپ لینگویج کی تیئسویں قسط میں ہم آپ دوستوں کو خوش آمدید کھتے ھیں۔**

ہائپر ٹیکسٹ مارک اپ لینگویج میں پچھلے دو ٹوریلز میں ہم نے ٹیکسٹ بکس اوران پٹ بکس بنانے کی کوڈنگ دیکھی تھی۔آج اپنے اس ٹوریل میں ہم آپ لوگوں کو ویب پیج میں چیک بکس بنانے کے بارے میں بتائیں گے۔سب سے پہلے تو یہ بات آپ لوگوں کے ذہن میں ہونا ضروری ہے کہ چیک بکس کیوں بنائے جاتے ہیں۔

## چیک بکس کیوں بنایا جاتا ہے۔

چیک بکس بنانے کا مقصد یہ ہوتا ہے کہ آپ لوگوں کو چوائس دے دی جاتی ہے۔مثلاً آپ سے ایک سوال کیا گیا۔اوراسی سوال کے ایک سے زائد جواب آپ کو فراہم کردیے گئے۔اب آپ لوگوں سے یہ پوچھا جائے کہ جواب دیں۔تو آپ کی نظر میں جو جواب سہی ہوگا۔اس کو چیک لگادیں۔یہ بات یاد رکھیں کہ بعض مقامات پر ایک سے زیادہ چیک بھی لگائے جاسکتے ہیں۔

## چیک بکس کیسے بنایا جاتا ہے۔

عام طور پر چیک بکس دو طرح کے ہوتے ہیں۔ٹک بکس اور سرکل بکس (اسے ریڈیو بکس بھی کہا جاتا ہے۔لیکن چونکہ اس کا کام بھی تقریباً وہی ہوتا ہے جو کہ چیک بکس کا ہوتا ہے اس لیے میں اسے چیک بکس کی ہی دوسری قسم کہا کرتا ہوں)۔پہلے ہم لوگ ٹک بکس پر بات کریں گے۔تو سب سے پہلے اس کی کوڈنگ دیکھتے ہیں۔

```
<INPUT type="checkbox" name=Text Name' value="Text">
```

مثلاً

```
<INPUT type="checkbox" name=Choice" value=Cricket">
```

آیئے ہم مندرجہ بالا کوڈنگ کی وضاحت کرتے ہیں۔اوراس کے بارے میں تفصیلی بات چیت کرتے ہیں۔

جاری ہے۔۔۔

# بسم اللہ الرحمن الرحیم

# کورسز سیکشن

# ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل۔پارٹ 23

اِن پٹ ٹائپ:۔

یہ کوڈنگ آپ کے براوزر کو بتاتی ہے کہ آپ اپنے ویب پیج پر یوزر سے اِن پٹ وصول کرنا چاہتے ہیں۔

چیک بکس:۔

یہ کوڈنگ آپ کے ویب پیج پر ایک چھوٹا سا مربع ٹائپ بکس بنا دیتی ہے۔جس میں یوزر ٹک لگا سکتا ہے۔

نام:۔

اس چیک بکس کو آپ ایک مخصوص نام دیتے ہیں۔جو یوزر کو نظر نہیں آتا۔لیکن وہ نام آپ کے پاس آنے والی آؤٹ پٹ میں آپ کو نظر آئے گا۔

ویلیو:۔

آپ نے چیک بکس لگا لیا۔اپنی سہولت کے لیے اس کا ایک نام رکھ دیا۔لیکن جب ویلیو آپ کے پاس پہنچے گی تو آپ کو کیسے پتہ چلے گا کہ یوزر نے وہاں موجود پانچ آپشنز میں سے کس کو ٹک کیا ہے۔جی ہاں۔ویلیو۔یہ ویلیو آپ لوگوں کو بتائے گی کہ یوزر نے اس کو مہیا کیے گئے پانچ آپشنز میں سے فلاں آپشن پر ٹک لگائی ہے۔

## سرکل بکس یا ریڈیو بکس بنانا۔

جی دوستو!اب ذرا بات ہو جائے۔ریڈیو بکس بنانے پر۔ریڈیو بکس آپ کے ویب پیج پر موجود بہت ساری چیزوں میں سے کوئی ایک چیز یوزر کو سلیکٹ کرنے کی سہولت مہیا کرتا ہے۔یہ ایک گول سا دائرہ ہوتا ہے جس میں یوزر کے ٹک کرنے سا ایک گول نقطہ بن جاتا ہے۔اس کے لیے مندرجہ ذیل کوڈنگ استعمال کی جاتی ہے۔

```
<INPUT type="radio" name=Text Name' value="Text">
```

مثلاً

```
<INPUT type="radio" name=Choice" value=Cricket">
```

جاری ہے۔۔۔

# بسم اللہ الرحمن الرحیم

# کورسز سیکشن

# ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل۔پارٹ 23

آیئے ہم مندرجہ بالا کوڈنگ کی وضاحت کرتے ہیں۔اوراس کے بارے میں تفصیلی بات چیت کرتے ہیں۔

**اِن پٹ ٹائپ:۔**

یہ کوڈنگ آپ کے براؤزر کو بتاتی ہے کہ آپ اپنے ویب پیج پر یوزر سے اِن پٹ وصول کرنا چاہتے ہیں۔

**ریڈیو۔**

یہ کوڈنگ آپ کے ویب پیج پر ایک چھوٹا سا گول دائرہ بنادیتی ہے۔جس میں یوزر اِن پٹ دے سکتا ہے۔

**نام:۔**

اس ریڈیو بکس کو آپ ایک مخصوص نام دیتے ہیں۔جو یوزر کو نظر نہیں آتا۔لیکن وہ نام آپ کے پاس آنے والی آؤٹ پٹ میں آپ کو نظر آئے گا۔

**ویلیو:۔**

آپ نے ریڈیو بکس لگالیا۔اپنی سہولت کے لیے اس کا ایک نام رکھ دیا۔لیکن جب ویلیو آپ کے پاس پہنچے گی تو ویلیو آپ لوگوں کو بتائے گی کہ یوزر نے وہاں موجود پانچ آپشنز میں سے کس کو سلیکٹ کیا ہے۔

جی دوستو!یہ تھا ہمارا آج کا ٹوریل۔پھر ملیں گے اسی ٹاپک کے اگلے حصے کے ساتھ۔تب تک کے لیے۔اللہ حافظ۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# کورسز سیکشن

## ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل پارٹ 24

السلام وعلیکم دوستو! کیا حال ہیں آپ لوگوں کے؟

**ہائپر ٹیکسٹ مارک اپ لینگویج کی چوبیسویں قسط میں ہم آپ لوگوں کو خوش آمدید کہتے ہیں۔**

دوستو! پچھلے تین ٹٹوریل سے ہم نے اپنے ویب پیج میں فارم بنانے کا سلسلہ شروع کر رکھا ہے۔اب تک اِن پٹ بکس،ٹیکسٹ بکس، چیک بکس اور ریڈیو بٹن بنانے کے بارے میں ہم آپ لوگوں کو بتا چکے ہیں۔اپنے آج کے ٹاپک میں ہم آپ لوگوں کو ڈراپ ڈاؤن مینو بنانے کے بارے میں بتاتے ہیں۔جی ہاں۔وہ ہی ڈراپ ڈاؤن مینو جس میں ایک سے زائد چیزیں دی ہوتی ہیں۔اور آپ کو ایک چیز سلیکٹ کرنے کے لیے کہا جاتا ہے۔جیسے ملک کا نام،شہر کا نام وغیرہ وغیرہ۔

ایک بات یاد رکھیں کہ ڈراپ ڈاؤن مینو بنانے کے لیے آپ لوگوں کے ذہن میں وہ تمام چیزیں ہونا ضروری ہیں۔جو آپ اس ڈراپ ڈاؤن مینو شامل کرنا چاہتے ہیں۔آیئے اس کے لیے استعمال ہونے والی کوڈنگ دیکھتے ہیں۔

```
<SELECT  name='Box  Name'>
<OPTION  SELECTED>Item 01
<OPTION>Item 02
<OPTION>Item 03
<OPTION>Item 04
<OPTION>Item 05
</SELECT>
```

جاری ہے۔۔۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

کورسز سیکشن

ہائپر ٹیکسٹ مارک اپ لینگویج کی چوبیسویں قسط میں ہم آپ لوگوں کو خوش آمدید کہتے ہیں۔

مثلاً

```
<SELECT name="Best Game">
<OPTION SELECTED>Cricket
<OPTION>Hocky
<OPTION>Football
OPTION>Football
<OPTION>Ragbi
<OPTION>Tense
</SELECT>
```

آیئے اب اس کوڈنگ پر تفصیلی بات کرتے ہیں۔اس کے ٹیگز کو سمجھنے کی کوشش کرتے ہیں۔تا کہ آئندہ ان ٹیگز کو لگانے اور ان کے مقصد کی سمجھ رہے۔

جاری ہے۔۔۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# کورسز سیکشن

ہائپر ٹیکسٹ مارک اپ لینگویج کی چوبیسویں قسط میں ہم آپ لوگوں کو خوش آمدید کہتے ہیں۔

## سلیکٹ Select

یہ ٹیگ ہمارے ویب پیج براؤزر کو بتاتا ہے کہ ہم اپنے ویب پیج پر ایک سلیکٹ بکس بنانا چاہتے ہیں۔ یہاں پر ہم اس سلیکٹ ٹیگ کو کھول رہے ہیں۔

## نام Name

اس سلیکٹ بکس کو ایک مخصوص نام دیا جارہا ہے۔ جو ہمیں یوزر کی جانب سے بھیجی گئی معلومات کے ہیڈنگ کے طور پر ملے گا۔

## آپشن سلیکٹڈ Option Selected

اس ٹیگ میں ہم سلیکٹ بکس کے پہلے آپشن کا نام دیتے ہیں۔ جو اس ڈراپ ڈاؤن مینو کی پہلی آئیٹم بن جاتی ہے۔ اس کے بعد ہم جتنی آپشنز اپنے ڈراپ ڈاؤن مینو میں شامل کرنا چاہیں۔ آپشن ٹیگ کا استعمال کرتے ہوئے وہ تمام آئیٹمز شامل کرتے جائیں گے۔ اور آخر میں سلیکٹ کے ٹیگ کو بند کرنا بھی ضروری ہوتا ہے۔

جی دوستو! یہ تھا ہمارا آج کا ٹاپک امید ہے کہ اس ٹاپک کی مدد سے آپ لوگ
با آسانی اپنے ویب پیج میں ڈراپ ڈاؤن مینو شامل کر سکتے ہیں۔ پھر ملیں گے اسی ٹاپک کے اگلے حصے کے ساتھ۔ تب تک کے لیے۔

**اللہ حافظ۔**

انٹرنیٹ پر اردو زبان میں انفارمیشن ٹیکنالوجی کی مفت تعلیم دینے والی پاکستان کی سب سے بڑی ویب سائٹ

**اردوپیجز ڈاٹ کام**

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# کورسز سیکشن

## ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل پارٹ 25

السلام وعلیکم دوستو! کیا حال ہیں آپ لوگوں کے؟

**دوستو! آج یکم اگست 2005 کو اپنے ھائپر ٹیکسٹ مارک اپ لینگویج کی سلور جوبلی قسط میں ہم آپ تمام دوستوں کو خوش آمدید کھتے ھیں۔ اس دعا کے ساتھ ہم رھیں یا نہ رھیں۔ لیکن ھمارا یہ پیارا ملک اور یہ پیارا سا فورم اسی طرح سے زندہ و پائندہ رھے گا۔کیونکہ ملک ھزاروں ملیں گے لیکن پاکستان جیسا کوئی نھیں۔ زبانیں لاکھوں ملیں گی لیکن اردو جیسی کوئی نھیں۔ اورفورم کروڑوں ملیں گے ۔لیکن اردوپیجز ڈاٹ کام جیسا کوئی نھیں۔**

تو دوستو! شروع کرتے ہیں اپنا آج کا ٹاپک جس میں ہم آپ لوگوں کو ہائپر ٹیکسٹ مارک اپ لینگویج کے بارے میں بتانے کا اپنا سلسلہ جاری رکھیں گے۔اس سے پہلے ٹاپک میں ہم نے اِن پٹ بکس،ٹیکسٹ ایریا،ریڈیو بٹن اور چیک بکس پر بات کی ہے۔اپنے آج کے اس ٹاپک میں ہم آپ لوگوں سے اپنے ویب پیج میں نام اور ای میل ایڈریس کی اِن پٹ لینے کے بارے میں کوڈنگ پر بات کریں گے۔تو سب سے پہلے اپنے ویب پیج نام کی اِن پٹ لینے پر بات کرتے ہیں۔

کسی بھی ویب پیج فارم میں کسی ممبر سے دو یا تین ناموں کی اِن پٹ لی جاتی ہے۔جیسے فرسٹ نام، مڈل یا سیکنڈ نام اور لاسٹ نام۔اس میں بعض فارمز میں صرف فرسٹ اور لاسٹ نام کی اِن پٹ مانگی جاتی ہے۔

### فرسٹ نام:۔

یہ آپ لوگوں کو وہ نام ہوتا ہے جس سے دوسرے آپ کو جانتے ہیں۔عموماً بعض لوگ اپنے نام کے ساتھ خاندان کا نام بھی لکھتے ہیں۔فرسٹ نام میں صرف وہ ہی نام آتا ہے جو کہ آپ کا اصل نام ہے۔

### لاسٹ نام:۔

فیملی کا نام۔یا پھر والد کا نام۔کیونکہ بعض لوگوں کے نام کے ساتھ یا تو ان کا فیملی نام لگا ہوتا ہے یا پھر ان کے والد کا نام۔ لاسٹ نام میں ہم ایسے ہی نام لکھتے ہیں۔

جاری ہے۔۔۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

## کورسز سیکشن

## ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل پارٹ 25

دوستو! آج یکم اگست 2005 کو اپنے ھائپر ٹیکسٹ مارك اپ لینگویج کی سلور جوبلی قسط میں ھم آپ تمام دوستوں کو خوش آمدید کھتے ھیں۔ اس دعا کے ساتھ ھم رھیں یا نہ رھیں۔ لیکن ھمارا یہ پیارا ملك اور یہ پیارا سا فورم اسی طرح سے زندہ و پائندہ رھے گا۔کیونکہ ملك ھزاروں ملیں گے لیکن پاکستان جیسا کوئی نھیں۔ زبانیں لاکھوں ملیں گی لیکن اردو جیسی کوئی نھیں۔ اورفورم کروڑوں ملیں گے ۔لیکن اردوپیجز ڈاٹ کام جیسا کوئی نھیں۔

**کوڈنگ:۔** کسی ویب پیج میں کسی ممبر کا نام حاصل کرنے کے لیے مندرجہ ذیل کوڈنگ استعمال ہوگی۔

```
Text Showing at Web Page <BR>
<INPUT type="text" name="Text" size="??" maxlength="??">
```

مثلاً

```
Enter your name: <BR>
<INPUT type="text" name="yourname" size="35" maxlength="55">
```

مندرجہ بالا بیشتر کوڈنگ کی تفصیلات ہم اپنے پچھلے ایک سے زائد ٹوٹوریلز میں لکھ چکے ہیں۔آج ہم صرف انہی باتوں کی تفصیل جانیں گے۔جو اس ٹاپک میں نئی ہیں۔جیسے:۔

### ٹیکسٹ شوئنگ ایٹ ویب پیج:۔

آپ لوگ کسی یوزر سے اس کا نام پوچھنا چاہتے ہیں۔تو یہاں پر آپ وہی تفصیل لکھیں گے جو آپ یوزر سے چاہتے ہیں۔مثلاً ایسا نہیں ہونا چاہیے کہ آپ نے ٹیکسٹ میں تو یوزر سے کہا ہو۔کہ اپنا نام لکھیں۔اور نیچے ان پٹ بکس میں ٹائپ ای میل یا پاس ورڈ کی دی ہو۔یعنی آپ لوگوں نے وہی ٹیکسٹ لکھنا ہے جس کی معلومات آپ یوزر سے چاہتے ہیں۔یہاں پر آپ کے ویب پیج میں نظر آنے والی ہیڈنگ لکھی جاتی ہے۔

جاری ہے۔۔۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# کورسز سیکشن

## ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل پارٹ 25

**دوستو! آج یکم اگست 2005 کو اپنے ہائپر ٹیکسٹ مارک اپ لینگویج کی سلور جوبلی قسط میں ہم آپ تمام دوستوں کو خوش آمدید کہتے ہیں۔ اس دعا کے ساتھ ہم رہیں یا نہ رہیں۔ لیکن ہمارا یہ پیارا ملک اور یہ پیارا سا فورم اسی طرح سے زندہ و پائندہ رہے گا۔کیونکہ ملک ہزاروں ملیں گے لیکن پاکستان جیسا کوئی نہیں۔ زبانیں لاکھوں ملیں گی لیکن اردو جیسی کوئی نہیں۔ اورفورم کروڑوں ملیں گے ۔لیکن اردوپیجز ڈاٹ کام جیسا کوئی نہیں۔**

### بی۔آر:۔

یہ کوڈنگ نئی لائن کے لیے استعمال کی جاتی ہے۔یعنی جہاں پر ویب پیج کو یہ والی کوڈنگ ملتی ہے ویب پیج کرسر کو دوسری لائن میں منتقل کر دیتا ہے۔بالکل ایسے ہی یہاں پر بھی اس کوڈنگ کی مدد سے آپ کا کرسر دوسری لائن میں چلا جائے گا۔اور بکس نئی لائن میں بنے گا۔اگر آپ لوگ بکس اسی لائن میں بنانا چاہتے ہیں۔تو ٹیکسٹ اور بکس کچھ فرق ڈال اس کے لیے آپ لوگ ٹیپ کی کوڈنگ استعمال کر سکتے ہیں۔

### ای میل ایڈریس کی اِن پٹ لینے کے لیے کوڈنگ:۔

کسی یوزر سے اس کے ای میل ایڈریس کے بارے میں جاننے کے لیے آپ لوگوں کو ایک اور کوڈنگ استعمال کرنا پڑے گی۔دوستو! یہ بات اب تک آپ لوگ جان چکے ہوں گے کہ عموماً کوڈنگ میں بہت زیادہ فرق نہیں ہوتا۔لیکن اس کی ٹائپ ہمیشہ بدل جاتی ہے۔

مگر یہاں پر یوزر سے اس کے ای میل ایڈریس کے لیے ہم لوگ کوئی دوسری ڈیٹا ٹائپ استعمال نہیں کریں گے۔ کیونکہ ایک ای میل ایڈریس میں جو خاص کریکٹر مثلاً . ,@ وغیرہ استعمال ہوتے ہیں۔وہ تمام ٹیکسٹ ڈیٹا ٹائپ کا حصہ ہوتے ہیں۔

لہذا ای میل ایڈریس کی کوڈنگ میں ڈیٹا ٹائپ وہی رہے گی جو کہ ٹیکسٹ کی اِن پٹ لیتے وقت دی جاتی ہے۔جیسے:۔

جاری ہے۔۔۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

کورسز سیکشن

# ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل پارٹ 25

دوستو! آج یکم اگست 2005 کو اپنے ہائپر ٹیکسٹ مارک اپ لینگویج کی سلور جوبلی قسط میں ہم آپ تمام دوستوں کو خوش آمدید کہتے ہیں۔

```
Text Showing at Web Page <BR>
<INPUT type="text" name="Text" size="??" maxlength="??">
```

مثلاً

```
Enter your e-mail address: <BR>
<INPUT type="text" name="emailadd" size="35" maxlength="50">
```

جی دوستو! مندرجہ بالا کوڈنگ پر تفصیل سے بات کرنے کے لیے ہمارے پاس کوئی خاص الفاظ نہیں ہیں۔ کیونکہ تمام تر تفصیل ہم اس سے پہلے جان چکے ہیں۔ ایک بات یاد رکھیں کہ آپ لوگ اِن پٹ بکس ویب پیج میں ایک نئی لائن میں دکھانا چاہتے ہیں۔ تو اس کے لیے <br> کی کوڈنگ استعمال کرنا پڑے گی۔ اور اگر اسی لائن میں دکھانا چاہتے ہیں تو اس کے لیے ٹیب کی کوڈنگ استعمال کریں۔ تاکہ آپ کے ٹیکسٹ اور ان پٹ بکس میں کچھ فرق نظر آئے اور وہ دونوں ایک دوسرے کے ساتھ ملے ہوئے نظر نہ آئیں۔

جی دوستو! یہ تھا ہمارا آج کا ٹاپک ہمیں یقین ہے کہ آپ لوگوں کو ہائپر ٹیکسٹ مارک اپ لینگویج کا یہ سلور جوبلی حصہ اچھا لگا ہوگا۔ بالکل ویسے ہی جیسے آپ لوگوں نے اس سیریز کے پچھلے چوبیس ٹیوٹوریلز کو پسند کیا ہے آپ لوگوں کو یہ ٹیوٹوریل بھی پسند آئے گا۔ پھر ملیں گے۔ اسی ٹاپک کے اگلے حصے کے ساتھ۔ تب تک کے لیے۔ اللہ حافظ۔

**اردوپیجز ڈاٹ کام** کی **پوری ٹیم** کی جانب سے اس کے تمام ممبرز کو دل کی گہرائیوں سے **جشن آزادی مبارک ہو**۔

ہماری اللہ تعالی سے دعا ہے کہ وہ **ہمارے پیارے ملک اور ہمارے پیارے فورم** کو ہمیشہ ایسے ہی شاد و آباد رکھے۔ کیونکہ ملک تو ہزاروں ملیں گے لیکن **پاکستان** جیسا کوئی نہیں۔ زبانیں بھی لاکھوں ملیں گی لیکن **اردو** جیسی کوئی نہیں۔ اور فورم بھی کروڑوں ملیں گے۔ لیکن **اردوپیجز ڈاٹ کام** جیسا کوئی نہیں۔

# بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

## کورسز سیکشن

## ایچ ٹی ایم ایل پارٹ 26

السلام وعلیکم دوستو! کیا حال ہیں آپ لوگوں کے؟

**دوستو! آج ہم آپ لوگوں کو ہائپر ٹیکسٹ مارک اپ لینگویج کی چھبیسویں قسط میں خوش آمدید کھتے ہیں۔**

آج کے اپنے اس ٹاپک میں ہم ہائپر ٹیکسٹ مارک اپ لینگویج میں فارم
بنانے کا کام مکمل کریں گے۔ اپنے پچھلے چھ یا سات ٹاپکس میں ہم نے ایک ویب پیج میں فارم بنانے کا کام شروع کیا ہوا تھا۔ اور اسی
سلسلے کو آج ہم انشااللہ تعالی ختم کر دیں گے۔

دوستو! یہ بات آپ لوگوں کو پہلے بھی بتائی جا چکی ہے کہ فارمز بنانے کے لیے ہم صرف آپ لوگوں
کو کوڈنگ بتائیں گے۔ اپنے ویب پیج کو خوبصورت آپ نے خود بنانا ہے۔ پریزنٹیشن کسی بھی چیز میں بہت زیادہ اہمیت رکھتی ہے۔ اگر
آپ ہلکی سے ہلکی چیز کو اچھے طریقے سے پیش کرنے کی صلاحیت رکھتے ہیں تو آپ کی وہ چیز کسی بھی بہتر چیز سے اچھی نظر آئے گی۔

خیر تو آج کے اس ٹاپک میں ہم آپ لوگوں کو فارم میں استعمال ہونے والے
بٹن بنانے کے بارے میں بتائیں گے۔

کسی بھی ویب پیج کے فارم میں عموماً دو طرح بٹن دکھائی دیتے ہیں۔ Submit اور
Reset ۔ آیئے ذرا ان پر باری باری تفصیل کے ساتھ بات کرتے ہیں۔

جاری ہے۔۔۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

## کورسز سیکشن

## ایچ ٹی ایم ایل پارٹ 26

**دوستو! آج ہم آپ لوگوں کو ھائپر ٹیکسٹ مارک اپ لینگویج کی چھبیسویں قسط میں خوش آمدید کھتے ھیں۔**

### Submit بٹن بنانا:۔

Submit کا بٹن بنانا کا مقصد یہ ہوتا ہے کہ یوزر نے جو فارم بھرا ہے وہ اسے آپ تک بھجوانا چاہتا ہے۔
یعنی ایک فارم مکمل کرنے کے بعد جب یوزر اس بٹن پر کلک کرتا ہے۔تو وہ فارم اس کے کمپیوٹر سے اٹھ کر آپ کے کمپیوٹر میں منتقل ہو جاتا ہے۔اس کے لیے مندرجہ ذیل کوڈنگ استعمال کی جاتی ہے۔

```
<INPUT type="submit">
```

اِن پٹ ٹائپ میں Submit کا لفظ استعمال کرنے سے ایچ ٹی ایم ایل آپ کے ویب پیج پر ایک Submit بٹن بنا دیتا ہے۔جس کا کام ڈیٹا یوزر کے کمپیوٹر سے آپ کے کمپیوٹر تک پہنچانا ہوتا ہے۔

### اپنی مرضی کا Submit بٹن بنانا:۔

یہ ویب پیج میں استعمال ہونے والا کوئی مخصوص بٹن نہیں ہے۔بلکہ Submit بٹن کی ہی ایک قسم ہے جو ہم آپ لوگوں کو تھوڑی سی تبدیلی کے ساتھ اس لیے بتا رہے ہیں کہ یہ ضروری نہیں کہ ویب پیج میں نظر آنے والے Submit کے بٹن پر آپ وہی ٹیکسٹ لکھیں۔بلکہ آپ اپنی مرضی کے ساتھ کوئی بھی ٹیکسٹ لکھ سکتے ہیں۔

```
<INPUT type="submit" value="Text">
```

**مثلاً**

```
<INPUT type="submit" value="Bhej Dein">
```

مندرجہ ذیل کوڈنگ میں ویلیو کے بعد آپ اپنی مرضی سے کوئی بھی لفظ ایڈ کر سکتے ہیں۔وہی ٹیکسٹ آپ کے ویب پیج میں بننے والے اس بٹن کے اوپر نظر آئے گا۔

جاری ہے۔۔۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# ایچ ٹی ایم ایل پارٹ 26

**دوستو! آج ہم آپ لوگوں کو ہائپر ٹیکسٹ مارک اپ لینگویج کی چھبیسویں قسط میں خوش آمدید کہتے ہیں۔**

## Reset کا بٹن بنانا:۔

Reset کا بٹن اس لیے بنایا جاتا ہے کہ اگر یوزر پہلے سے بھرے ہوئے فارم کو دوبارہ سے بھرنا چاہے۔
تو پھر اس بٹن پر کلک کرنے سے بلینک فارم اس کے سامنے آجاتا ہے۔یعنی یہ بٹن فارم میں پہلے سے موجود تمام ڈیٹا کو ختم کر کے یوزر کو ایک بالکل خالی فارم فراہم کرتا ہے۔اس کے لیے مندرجہ ذیل کوڈنگ استعمال کی جائے گی۔

```
<INPUT type="reset">
```

اِن پٹ ٹائپ میں Reset کا لفظ استعمال کرنے سے ایچ ٹی ایم ایل آپ کے ویب پیج پر ایک Reset کے نام سے ایک بٹن بنا دیتا ہے۔جس کا کام یوزر کو ایک خالی فارم فراہم کرنا ہوتا ہے۔

## اپنی مرضی کا Reset بٹن بنانا:۔

بالکل وہی ڈیفینیشن یہاں بھی استعمال کی جائے گی جو کہ Submit کے بٹن میں استعمال کی ہے۔یعنی کہ آپ اپنی مرضی کے ری سیٹ کے بٹن پر کوئی بھی ٹیکسٹ پرنٹ کروا سکتے ہیں۔آپ کے ویب پیج میں اس بٹن کے اوپر وہی ٹیکسٹ نظر آئے گا۔جو آپ نے لکھا ہوگا۔اس کے لیے مندرجہ ذیل کوڈنگ استعمال ہوگی۔

```
<INPUT type="reset" value="Text">
```

**مثلاً**

```
<INPUT type="reset" value="Khali Form">
```

جی دوستو! یہ تھا ہمارا آج کا ٹاپک ایچ ٹی ایم ایل سے متعلق۔اور آج اپنے اس ٹاپک میں ہم نے ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل۔میں فارم بنانے سے متعلق کوڈنگ کا اختتام کیا ہے۔امید ہے کہ اب تک استعمال کی جانے والی تمام کوڈنگ آپ لوگوں کو اچھی طرح سے سمجھ میں آگئی ہوگی۔پھر ملیں گے۔ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل۔کے باقی ماندہ حصوں کے ساتھ۔تب تک کے لیے۔اللہ حافظ۔

انٹرنیٹ پر اردو زبان میں انفارمیشن ٹیکنالوجی کی مفت تعلیم دینے والی پاکستان کی سب سے بڑی ویب سائٹ

**اردوپیجز ڈاٹ کام**

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# کورسز سیکشن

## ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل پارٹ 27

السلام وعلیکم دوستو! کیا حال ہیں آپ لوگوں کے؟

**ہائپر ٹیکسٹ مارک اپ لینگویج کی قسط نمبر ستائیس میں ہم آپ لوگوں کو خوش آمدید کہتے ہیں۔**

پچھلے ٹاپک میں ہم نے اپنے ویب پیج میں فارم بنانے کا کام مکمل کیا تھا۔اور آج کا ہمارا ٹاپک اپنے ویب پیج میں میوزک لگانا ہوگا۔تو آیئے دیکھتے ہیں۔کہ ہم اپنے ویب پیج میں کس طرح سے میوزک لگا سکتے ہیں۔اور اس کے لیے کونسی کوڈنگ استعمال ہوگی۔

آپ اپنے ویب پیج میں دو طرح سے میوزک لگا سکتے ہیں۔سب سے پہلے طریقے میں ممبرز آپ کے ویب پیج سے وہ میوزک ڈاؤن لوڈ کروا کر سن سکتے ہیں۔اور دوسرے طریقے میں آپ ڈائریکٹ اپنے ویب پیج سے میوزک اپنے ممبرز کو سنوا سکتے ہیں۔

### طریقہ کار نمبر ایک:۔

یہ طریقہ بہت ہی آسان ہے اور اس بارے میں ہم پہلے بھی بات کر چکے ہیں۔یعنی آپ نے اپنے ویب پیج میں لنک دینا ہوتا ہے۔ بالکل ویسے ہی جیسے آپ کسی امیج فائل کو ڈاؤن لوڈ کروانے کے لیے لنک دیتے ہیں۔اس کے لیے مندرجہ ذیل کوڈنگ استعمال ہوگی۔

```
<A HREF="File Location.Ext">Text</A>
```

**مثلاً**

```
<A HREF="c://my folder/music.mp3>Download It</A>
```

اب آپ مندرجہ بالا کوڈنگ پر غور کریں۔اس میں بقیہ تمام چیزیں وہی ہیں۔جن کے بارے میں ہم اپنے آغاز کے ٹیوٹوریلز میں تفصیلی بات کر چکے ہیں۔اگر کوئی چیز نئی ہے تو وہ صرف فائل فارمیٹ ہے۔ MP3 یہ میوزک فائلز کا فارمیٹ ہوتا ہے۔اسی طرح آپ ڈائریکٹ کسی ویب سائٹ سے بھی میوزک کا لنک دے سکتے ہیں۔مثلاً

```
<A HREF="http://www.urdupages.com/a.mid">MIDI Song</A>
```

جاری ہے۔۔۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# کورسز سیکشن

## ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل پارٹ 27

**ہائپر ٹیکسٹ مارک اپ لینگویج کی قسط نمبر ستائیس میں ہم آپ لوگوں کو خوش آمدید کہتے ہیں۔**

### طریقہ نمبر دو:۔

اگر آپ یہ چاہتے ہیں کہ کوئی بھی میوزک فائل ڈائریکٹ آپ کے ویب پیج پر ہی چلے۔یعنی آپ کا ممبر اسے ڈاؤن لوڈ نہ کرواسکے۔بلکہ آپ ہی کی ویب سائٹ سے وہ میوزک سنے تو اس کے لیے مندرجہ ذیل کوڈنگ استعمال کی جاسکتی ہے۔

```
<EMBED src='File Location with Ext'>
```

**مثلاً**

```
<EMBED src="http://www.urdupages.com/aaud">
```

مندرجہ بالا مختصر کوڈنگ آپ کے ویب پیج میں آڈیو فائل ایمبیڈ کردے گی۔یہ کوڈنگ آپ ویب پیج کے جس حصے میں دیں گے۔وہیں پر ہی یہ میوزک فائل بن جائے گی۔اور چلنا شروع ہوجائے گی۔

ابھی جو کوڈنگ آپ لوگوں کو بتائی گئی ہے۔وہ سادہ کوڈنگ ہے۔لیکن اس میں آپ لوگوں کے پاس میوزک کو چلانے کے لیے بہت سارے آپشن موجود ہوتے ہیں۔جیسے آپ اس فائل کو صرف ایک بار چلانا چاہتے ہیں یا پھر بار بار۔اور اس جیسے دوسرے بہت سارے آپشن اس میں آپ لوگ شامل کرسکتے ہیں۔آیئے ذرا اس کوڈنگ پر ایک نظر ڈالتے ہیں۔

```
<EMBED src="http://www.urdupages.com/sound.wav" width="144"
height="60" autostart="true" loop="true" hidden="true">
```

جاری ہے۔۔۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# کورسز سیکشن

## ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل پارٹ 27

**ھائپر ٹیکسٹ مارک اپ لینگویج کی قسط نمبر ستائیس میں ہم آپ لوگوں کو خوش آمدید کہتے ہیں۔**

**جی دوستو! آیئے ذراان آپشن کے بارے میں بات کرتے ہیں:۔**

**Width = 144:۔** اس کوڈنگ کی ڈیفالٹ وڈتھ ایک سو چوالیس ہوتی ہے۔یہ کوڈنگ آپ کے ویب پیج کو یہ بتاتی ہے کہ آپ اپنی فائل کو کتنی دیر چلانا چاہتے ہیں۔یہ سائز نمبر آف پکسل میں ہوتا ہے۔

**Hight = 60:۔** اس کوڈنگ کی ڈیفالٹ ہائٹ ساٹھ ہوتی ہے۔یہ کوڈنگ آپ کے ویب پیج کو یہ بتاتی ہے کہ آپ اپنی فائل کو کتنا لمبا بنانا چاہتے ہیں۔یہ سائز بھی نمبر آف پکسل میں ہوتا ہے۔

**Autostart = True:۔** آٹو سٹارٹ آپ کے ویب براؤزر کو بتاتی ہے کہ جیسے ہی ویب سائٹ اوپن ہو اور فائل لوڈ ہو جائے تو فوراًوہ میوزک فائل چل پڑے۔اس کوڈنگ کی ٹرو ویلیو آپ کو خود سیٹ کرنا پڑتی ہے۔ کیونکہ ڈیفالٹ ویلیو فالس ہوتی ہے۔

**Loop = True:۔** لوپ کوڈنگ آپ کے ویب براؤزر کو بتاتی ہے کہ جیسے ہی میوزک فائل ختم ہو ایک بار پھر چل پڑے۔یعنی کہ متعلقہ میوزک فائل آپ کے ویب پیج پر بار بار چلتی رہے۔اس کوڈنگ کی ٹرو ویلیو بھی آپ کو خود سیٹ کرنا پڑتی ہے۔کیونکہ ڈیفالٹ ویلیو بھی فالس ہوتی ہے۔

**Hidden = True:۔** یہ کوڈنگ آپ کے ویب پیج پر چلنے والی میوزک فائل کو چھپا دیتی ہے۔تا کہ آپ کے ویب سائٹ ممبرز اس میوزک فائل اور اس کے کنٹرول بٹن نہ دیکھ سکیں۔یہ کوڈنگ چونکہ بائی ڈیفالٹ فالس ہوتی ہے۔اس لیے اس کی ٹرو ویلیو آپ کو خود سیٹ کرنا پڑتی ہے۔

اچھا دوستو! پھر ملیں گے۔اسی ٹاپک کے اگلے حصے کے ساتھ۔تب تک کے لیے۔اللہ حافظ۔

انٹرنیٹ پر اردو زبان میں انفارمیشن ٹیکنالوجی کی مفت تعلیم دینے والی پاکستان کی سب سے بڑی ویب سائٹ

**اردوپیجز ڈاٹ کام**

# بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# کورسز سیکشن

# ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل پارٹ 28

السلام وعلیکم دوستو! کیا حال ہیں آپ لوگوں کے؟

**ھائپر ٹیکسٹ مارک اپ لینگویج کی قسط نمبر اٹھائیس میں ہم آپ دوستوں کو خوش آمدید کہتے ہیں۔**

دوستو! اکثر اپنے ویب پیج پر کسی دوسری ویب سائٹ کا یہ پھر کسی امیج کا لنک دیا جاتا ہے۔جب بھی کوئی یوزر اس لنک پر کلک کرتا ہے۔تو اسی پیج کے اوپر وہ لنک کھل جاتا ہے۔جب کہ ہم یہ چاہتے ہیں کہ ہم کسی بھی ویب سائٹ کا لنک تو ضرور دیں۔لیکن وہ لنک اس ویب سائٹ پر کھلنے کی بجائے ایک الگ براؤزر میں کھلے۔

آج کا ہمارا ٹاپک اسی کام سے متعلق ہے۔یعنی ہم اپنے ویب پیج میں کوئی لنک دیں۔تو وہ ایک الگ براؤزر میں کھلے۔آیئے سب سے پہلے اس کے لیے استعمال ہونے والی کوڈنگ دیکھتے ہیں:۔

<A HREF='Web Site Address' target="_blank">Text</A>

مثلاً

<A HREF="http://wwwurdupages.com" target="_blank">Best I.T. Web Site</A>

مندرجہ بالا کوڈنگ کو اگر آپ دیکھیں۔تو اس میں تمام باتیں وہی ہیں۔جن پر ہم اس سے پہلے بات کر چکے ہیں۔یعنی ایک ویب سائٹ کا لنک اپنے پیج میں دینا۔لیکن اس میں ایک ٹیگ نیا استعمال کیا گیا ہے۔جو کہ ٹارگٹ کے بعد استعمال ہوا ہے۔یعنی blank_ کا ٹیگ۔

جی ہاں یہی وہ ٹیگ ہے جو آپ کے ویب پیج کو الگ براؤزر یا الگ پیج پر منتقل کرتا ہے۔اگر آپ اپنی لنک کوڈنگ میں یہ ٹیگ استعمال کریں گے۔آپ کا وہ لنک ایک الگ پیج پر کھلے گا۔

جاری ہے۔۔۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# کورسز سیکشن

## ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل پارٹ 28

**ہائپر ٹیکسٹ مارک اپ لینگویج کی قسط نمبر اٹھائیس میں ہم آپ دوستوں کو خوش آمدید کہتے ہیں۔**

### امیج کے ساتھ لنک دینا۔اور اسے الگ براؤزر میں کھولنا:۔

بعض جگہ پر آپ لوگوں نے دیکھا ہوگا۔کہ کسی ویب سائٹ کا لوگو گیا ہوتا ہے۔جیسے ہی آپ لوگ اس لوگو پر کلک کرتے ہیں۔تو اس لوگو سے متعلقہ ویب سائٹ ایک الگ براؤزر میں کھل جاتی ہے۔آیئے ہم دیکھتے ہیں کہ اگر ہم اپنے ویب پیج میں ایسی کوڈنگ لگانا چاہیں۔تو اس کے لیے ہمیں مندرجہ ذیل کوڈنگ استعمال کرنا پڑے گی۔

```
<A HREF="Web Site Address" target="_blank">
<IMG SRC="Web Site Logo">
</A>
```

مثلاً

```
<A HREF="http://www.urdupages.com" target="_blank">
<IMG SRC="c://urdupages/logo.gif">
</A>
```

اب اگر آپ لوگ مندرجہ ذیل کوڈنگ اپنے ویب پیج میں استعمال کرتے ہیں۔تو آپ لوگوں کے سامنے ایک لوگو ویب پیج پر نظر آئے گا۔لیکن جیسے ہی آپ لوگ اس لوگو پر کلک کریں گے۔ایک ویب سائٹ الگ براؤزر میں کھل کر آپ کے سامنے آجائے گی۔

جی دوستو! یہ تھا ہمارا آج کا ٹوٹوریل۔امید ہے کہ آپ لوگوں کو اچھا لگے گا۔پھر ملیں گے۔اسی ٹاپک کے اگلے حصے کے ساتھ۔تب تک کے لیے۔اللہ حافظ۔

انٹرنیٹ پر اردو زبان میں انفارمیشن ٹیکنالوجی کی مفت تعلیم دینے والی پاکستان کی سب سے بڑی ویب سائٹ

**اردوپیجز ڈاٹ کام**

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# کورسز سیکشن

# ایچ ٹی ایم ایل

السلام وعلیکم دوستو! کیا حال ہیں آپ لوگوں کے؟

**ھائپر ٹیکسٹ مارك اپ لینگویج کے سلسلے کی اس قسط میں ھم اردوپیجز ڈاٹ کام کے تمام ممبرز کو خوش آمدید کھتے ھیں۔**

دوستو! آپ لوگوں نے اکثر ویب پیج پر دیکھا ہوگا کہ ویب سائٹ پر ٹیکسٹ ہلتا جلتا نظر آتا ہے۔یعنی کبھی کوئی لفظ دائیں سے بائیں چلتا ہوا جا رہا ہے۔کبھی کوئی بائیں سے دائیں۔اسی طرح کوئی ٹیکسٹ لہراتا ہوا آپ کے سامنے آتا ہے۔اور پھر گزر جاتا ہے۔

مندرجہ بالا تمام کام MARQUEE کے ذریعے سے ہوتا ہے۔اس کے لیے ہم مندرجہ ذیل کوڈنگ اپنے ویب پیج میں استعمال کریں گے۔

```
<MARQUEE LOOP="infinite">Text</MARQUEE>
```

مثلاً

```
<MARQUEE LOOP="infinite">Pakistan's Largest I.T. Forum
URDUPAGES.COM</MARQUEE>
```

مندرجہ بالا استعمال کی جانے والی کوڈنگ سادہ کوڈنگ ہے۔اس میں صرف ایک آپشن لوپ کی استعمال کی گئی ہے۔جس میں یہ بتایا گیا ہے کہ یہ لوپ ہمیشہ چلتا رہے۔یعنی جب آپ کا ویب پیج کھلا ہوا ہے تب تک یہ لوپ چلتا رہے گا۔اگر آپ چاہتے ہیں کہ آپ کا لوپ صرف دس بار ہی چلے تو آپ Infinite کی جگہ پر 10 لکھ دیں۔اسی طرح سے آپ لوگ Infinite کی جگہ پر جتنی ویلیو دیں گے۔یہ لوپ اتنی بار چلنے کے بعد بند ہوجائے گا۔

جاری ہے۔۔۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

کورسز سیکشن

ایچ ٹی ایم ایل

**ھائپر ٹیکسٹ مارک اپ لینگویج کے سلسلے کی اس قسط میں ہم اردوپیجز ڈاٹ کام کے تمام ممبرز کو خوش آمدید کھتے ھیں۔**

اب ذرا یہ نیچے والی کوڈنگ پر غور کریں۔

```
<MARQUEE  LOOP="10"  BGCOLOR="green">Text</MARQUEE>
```

**مثلاً**

```
<MARQUEE  LOOP="10"  BGCOLOR="green">Spamming  not  allowed here!</MARQUEE>
```

مندرجہ بالا کوڈنگ میں ہم نے BGCOLOR کے نام سے ایک نیا ٹیگ اسی کوڈنگ کے ساتھ استعمال کیا ہے۔ BGCOLOR کے بارے میں آپ لوگ ابتدائی ٹوریلز میں پڑھ چکے ہوں کہ یہ ٹیگ بیک گراؤنڈ رنگ تبدیل کرنے کے لیے استعمال کیا جاتا ہے۔

اس کوڈنگ میں BGCOLOR کا یہ ٹیگ آپ کے ٹیکسٹ کی بیک گراؤنڈ کا رنگ تبدیل کر دے گا۔یعنی آپ کے ٹیکسٹ کا بیک گراؤنڈ لال ہو جائے گا۔

جی دوستو! اس سلسلے کا باقی کام آئندہ کے ٹوریل میں آپ لوگوں کے سامنے پیش کیا جائے گا۔تب تک کے لیے اجازت دیں۔اللہ حافظ۔

**انٹرنیٹ پر اردو زبان میں انفارمیشن ٹیکنالوجی کی مفت تعلیم دینے والی پاکستان کی سب سے بڑی ویب سائٹ**

**اردوپیجز ڈاٹ کام**

# بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

## کورسز سیکشن

## ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل پارٹ 30

السلام وعلیکم دوستو! کیا حال ہیں آپ لوگوں کے؟

**ایچ ٹی ایم ایل کے اس حصے میں ہم آپ سب پڑھنے والوں کو خوش آمدید کہتے ہیں۔**

دوستو! اپنے پچھلے ٹوریل میں ہم نے آپ لوگوں کو ویب پیج میں
MARQUEE کے بارے میں بتایا تھا۔ اس کا فائدہ یہ ہوتا ہے کہ آپ اپنے ویب پیج میں ٹیکسٹ کو لہراتا ہوا دکھا سکتے ہیں۔ آپ کے ویب پیج میں ٹیکسٹ ہلتا جلتا نظر آتا ہے۔ اور دیکھنے والوں کو اچھا لگتا ہے۔

اس کی کوڈنگ اور اس میں استعمال ہونے والے چند آپشنز پر ہم نے
اپنے پچھلے ٹاپک میں بات کی تھی۔ اور آج اس سلسلے کو آگے بڑھاتے ہوئے اس میں استعمال ہونے والے مزید چند آپشنز پر بات کرتے ہیں۔ سب سے پہلے مندرجہ ذیل کوڈنگ دیکھئے:۔

```
<MARQUEE  LOOP="infinite"  BGCOLOR="Color"  WIDTH="Size">Text
</MARQUEE>
```

**مثلاً**

```
<MARQUEE  LOOP="infinite"  BGCOLOR="red"  WIDTH="600">
www.Urdupages.com
</MARQUEE>
```

اب آپ مندرجہ بالا کوڈنگ کو دیکھیں۔ اس میں ایک اور نئی چیز استعمال ہوئی ہے۔ اور وہ ہے Width کی۔ یعنی چوڑائی۔ یہ آپ کے ٹیکسٹ کو ویب پیج پر مخصوص لمبائی تک لہراتا ہے۔ مثلاً فرض کریں کہ آپ اپنے ویب پیج پر دو ٹیکسٹ پیغامات کو لہرانا چاہتے ہیں۔ آپ چاہتے ہیں کہ ایک پیغام آدھی سکرین پر لہرائے۔ اور دوسرا پیغام سکرین کے بالکل تھوڑے سے حصے پر۔

جاری ہے۔۔۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# کورسز سیکشن

## ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل پارٹ 30

**ایچ ٹی ایم ایل کے اس حصے میں ہم آپ سب پڑھنے والوں کو خوش آمدید کھتے ھیں۔**

ایسا کام کرنے کے لیے آپ لوگوں کو Width کی آپشن کا استعمال کرنا
ہوگا۔ Width میں دیا ہوا سائز پکسل میں ہوتا۔یعنی آپ جتنا سائز بتائیں گے۔ MARQUEE کوڈ آپ کی سکرین کے
اتنے ہی پکسل استعمال کرے گا۔

دوستو!ویب پیج پر جو ٹیکسٹ لہراتا ہے۔اس کی ڈیفالٹ ڈائریکشن دائیں سے بائیں جانب ہوتی
ہے۔لیکن بعض اوقات آپ کی یہ خواہش ہو سکتی ہے کہ ٹیکسٹ اوپر سے نیچے یا پھر نیچے سے اوپر لہرائے۔یا پھر یہ بھی ممکن ہے کہ آپ یہ
چاہیں کہ آپ کا ٹیکسٹ بائیں سے دائیں جانب لہراتا ہوا جائے۔

**مندرجہ بالا تمام کام کے لیے ڈائریکشن کی کوڈنگ استعمال ہوتی ہے۔آیئے ذرا اس کی کوڈنگ دیکھتے ہیں:۔**

```
<marquee  direction=Direction Side' >TEXT </marquee>
```

مندرجہ بالا کوڈنگ کی مدد سے آپ لوگ اپنے ٹیکسٹ کو کسی بھی سائیڈ سے لہرا سکتے ہیں۔اس کی مثالیں ہم یوں دیں گے۔

**مندرجہ ذیل کوڈنگ کی مدد سے ٹیکسٹ نیچے سے اوپر کی جانب جائے گا۔**

```
<marquee  direction="up">www.urdupages.com</marquee>
```

جاری ہے۔۔۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

کورسز سیکشن

ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل پارٹ 30

ایچ ٹی ایم ایل کے اس حصے میں ہم آپ سب پڑھنے والوں کو خوش آمدید کھتے ھیں۔

مندرجہ ذیل کوڈنگ کی مدد سے ٹیکسٹ اوپر سے نیچے کی جانب جائے گا۔

```
<marquee  direction="down">www.urdupages.com</marquee>
```

مندرجہ ذیل کوڈنگ کی مدد سے ٹیکسٹ بائیں سے دائیں جانب جائے گا۔

```
<marquee  direction="right">www.urdupages.com</marquee>
```

مندرجہ ذیل کوڈنگ کی مدد سے ٹیکسٹ دائیں سے بائیں جانب جائے گا۔

```
<marquee  direction="lift">www.urdupages.com</marquee>
```

جی دوستو! یہ تھا ہمارا آج کا ٹیوٹوریل امید ہے کہ آپ لوگوں کو پسند آیا ہوگا۔ پھر ملیں گے اسی سلسلے کی اگلی قسط کے ساتھ۔ تب تک کے لیے۔ اللہ حافظ۔

انٹرنیٹ پر اردو زبان میں کمپیوٹر کی مفت تعلیم دینے والی پاکستان کی سب سے بڑی ویب سائٹ

اردوپیجز ڈاٹ کام

# بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# کورسز سیکشن

# ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل

السلام وعلیکم دوستو! کیا حال ہیں آپ لوگوں کے؟

**آج ہم آپ تمام پڑھنے والوں کو ہائپر ٹیکسٹ مارک اپ لینگویج کی اس قسط میں خوش آمدید کہتے ہیں۔**

دوستو! مائیکروسافٹ ورڈ میں ہم نے آپ لوگوں کو ٹیبل بنانا سکھایا تھا۔ٹیبل بنانے کا فائدہ یہ ہوتا ہے کہ آپ اپنی فراہم کردہ معلومات کو ایک ترتیب میں رکھ سکتے ہیں۔اور دوسرا بندہ جو ان معلومات کو حاصل کر رہا ہوتا ہے۔اس کے لیے ان معلومات کو سمجھنا کافی آسان ہوتا ہے۔

صرف یہی نہیں بلکہ بعض اوقات کچھ معلومات ایسی ہوتی ہیں۔جن کا ٹیبل میں پیش کیا جانا ضروری ہوتا ہے۔جیسے ایک سکول کا رزلٹ۔اب دیکھیں اس رزلٹ میں کافی سارے طلباء کی معلومات فراہم کرنا ہوتی ہیں۔اور معلومات کے لیے باقاعدہ نام،والد کا نام،رول نمبر،مضامین میں حاصل کردہ نمبر اور کل نمبر،ان کی ایوریج،نتیجہ۔

اب اگر یہ تمام معلومات آپ کالمز کے بغیر پیش کریں گے۔تو پڑھنے والے کا مشکلات پیش آئیں گی۔لیکن اس کے برعکس ٹیبل میں پیش کیا ہوا ڈیٹا نہ صرف پڑھنے میں آسان ہوگا۔بلکہ دیکھنے میں بھی اچھا لگے گا۔

ہائپر ٹیکسٹ مارک اپ لینگویج میں ٹیبل بنانے کے لیے آپ لوگوں کو ٹیبل کا ٹیگ استعمال کرنا پڑتا ہے۔ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل میں ٹیبل بنانے کے لیے مندرجہ ذیل کوڈنگ استعمال ہوتی ہے:۔

جاری ہے۔۔۔

# بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# کورسز سیکشن

السلام وعلیکم دوستو! کیا حال ہیں آپ لوگوں کے؟

**آج هم آپ تمام پڑھنے والوں کو ھائپر ٹیکسٹ مارك اپ لینگویج کی اس قسط میں خوش آمدید کھتے ھیں۔**

```
<TABLE>
        <TD>
                Table Text
        </TD>
</TABLE>
```

آیئے اب ذرا مندرجہ ذیل کوڈنگ پر تفصیل سے ایک نظر ڈالتے ہیں۔ تاکہ اس کوڈنگ کو سمجھنے میں آسانی رہے۔

**ٹیبل:۔** یہ ٹیگ آپ کے براؤزر کو بتاتا ہے کہ آپ اپنے ویب پیج پر ایک ٹیبل بنانا چاہتے ہیں۔ یہ ٹیگ بالکل وہی کام کرتا ہے۔ جو مین پر باڈی ٹیگ کرتا ہے۔

**ٹی۔ڈی:۔** ٹی۔ڈی یعنی ٹیبل ڈیٹا۔ اگر آپ اپنے ٹیبل کے درمیان مخصوص ٹیکسٹ لکھنا چاہتے ہیں۔ تو آپ لوگوں کو ٹیبل ڈیٹا کا ٹیگ استعمال کرنا ہوگا۔ آپ ٹیبل ڈیٹا ٹیگ کے درمیان جو کچھ بھی لکھیں گے۔ وہی آپ کے براؤزر میں بننے والے ٹیبل کے اندر لکھا جائے گا۔

**ٹیبل ٹیکسٹ:۔** یہ وہ ٹیکسٹ ہوتا ہے کہ جو آپ ٹیبل کے اندر لکھا ہوا دیکھنا چاہتے ہیں۔ یاد رہے یہ ٹیکسٹ ٹیبل ڈیٹا ٹیگ کے اندر لکھا جانا چاہیے۔

جی دوستو! یہ تھا ہمارا آج کا ٹیوٹوریل۔ پھر ملیں گے۔ اسی ٹاپک کے اگلے حصے کے ساتھ۔ تب تک کے لیے۔ اللہ حافظ۔

**انٹرنیٹ پر اردو زبان میں انفارمیشن ٹیکنالوجی کی مفت تعلیم دینے والی پاکستان کی سب سے بڑی ویب سائٹ**

**اردو پیجز ڈاٹ کام**

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# کورسز سیکشن

## ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل۔پارٹ 32

السلام وعلیکم دوستو!

**ھائپر ٹیکسٹ مارک اپ لینگویج کی اس قسط کے ساتھ ھم آپ تمام پڑھنے والوں کو اپنے اس سیکشن میں خوش آمدید کھتے ھیں۔**

اپنے ٹاپک میں ہم نے ویب پیج میں
ٹیبل بنانے کی کوڈنگ کے بارے میں بات شروع کی تھی۔پچھلے ٹاپک میں ٹیبل بنانے کی بنیادی کوڈنگ بھی آپ لوگوں کو بتائی گئی تھی۔
آیئے آج اپنے اسی ٹاپک کے اگلے حصے پر بات کرتے ہیں۔

اپنے پچھلے ٹاپک میں ہم نے آپ لوگوں کو ہائپر ٹیکسٹ مارک اپ
لینگویج کے ذریعے ویب پیج میں ٹیبل بنانے کی جو کوڈنگ بتائی تھی۔اس میں ویب پیج پر ٹیکسٹ تو لکھا گیا ہوگا۔لیکن ٹیبل ڈرا نہیں ہوا ہوگا۔آیئے آج اپنی کوڈنگ میں تھوڑی سی تبدیلی کرتے ہیں۔تاکہ ہم اپنے ویب پیج میں باقاعدہ ٹیبل ڈرا کرسکیں۔سب سے پہلے مندرجہ ذیل کوڈنگ دیکھیں:۔

```
<TABLE border="Size of Border">
        <TD>
            Text inside Table
        </TD>
 </TABLE>
```

جاری ہے۔۔۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# کورسز سیکشن

## ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل۔پارٹ 32

```
<TABLE border="2">
    <TD>
    This Is My First Table
    </TD>
</TABLE>
```

اب مندرجہ بالا کوڈنگ کو دیکھیں۔اپنی پرانی کوڈنگ کے مقابلے میں ہم نے اس کوڈنگ میں ایک نئی تبدیلی کی ہے۔جو کہ بارڈر سائز کی ہے۔یہ بارڈر سائز آپ کے ویب پیج میں بارڈر لگادیتا ہے۔اب دیکھیں۔ٹیبل کی کوڈنگ نے سب سے پہلے ایک ٹیبل بنایا۔بارڈر کی کوڈنگ نے اس ٹیبل کے گرد ایک بارڈر لگادیا۔جس کا سائز اس نے دو پکسل رکھا۔اور پھر ٹیبل ڈیٹا کی کوڈنگ نے نیچے موجود ٹیکسٹ کو اس ٹیبل میں پرنٹ کروادیا۔یوں آپ لوگوں کا ایک چھوٹا سا ٹیبل مکمل ہوا۔

یاد رہے یہ ٹیبل اتنا چھوٹا ہوگا کہ تقریباً صرف ایک سیل کے برابر ہوگا۔اب آتے ہیں۔

کہ ہم سادہ طریقہ سے ایک سے زائد سیل کیسے بنا سکتے ہیں۔تو اس کے لیے آپ مندرجہ ذیل کوڈنگ ملاحظہ فرمائیں:۔

```
<TABLE border='Border Size">
    <TD>
    Text
    </TD>
        <TD>
        Text
        </TD>
</TABLE>
```

جاری ہے۔۔۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# کورسز سیکشن

## ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل۔پارٹ 32

مثلاً

```
<TABLE border="2">
     <TD>
         This is Cell No. 01
     </TD>
               <TD>
                    This is Cell No. 02
               </TD>
</TABLE>
```

اب آپ مندرجہ بالا کوڈنگ جب اپنے ویب پیج میں اپلائی کروائیں گے۔تو اس میں پہلا ٹیبل ڈیٹا آپ کے ویب پیج میں ایک سیل بنادے گا۔اس کے فوراً بعد دوسرا ٹیبل ڈیٹا اسی کے ساتھ ایک دوسرا سیل بنادے گا۔آپ کسی بھی ٹیبل ڈیٹا میں اپنی مرضی کا ڈیٹا دے کر ایک سے زائد سیل اپنے ویب پیج پر بنا سکتے ہیں۔

جی دوستو! آپ مندرجہ بالا دونوں کوڈنگ اپنے ویب پیج میں اپلائی کر کے دیکھیں۔ہم آپ لوگوں سے پھر ملیں گے۔اسی ٹاپک کے اگلے حصے کے ساتھ۔تب تک کے لیے۔اللہ حافظ۔

# بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# کورسز سیکشن

# ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل۔پارٹ 33

السلام وعلیکم دوستو!

**اردوپیجز ڈاٹ پر ہم آپ لوگوں کو ھائپر ٹیکسٹ مارك اپ لینگویج کے اس حصے میں ہم آپ تمام پڑھنے والوں کو خوش آمدید کھتے ھیں۔**

دوستو! اپنے پچھلے ٹاپک میں ہم نے آپ لوگوں کو ہائپر ٹیکسٹ مارک اپ لینگویج کی مدد سے ویب پیج میں سیل بنانا سکھائے تھے۔آج کے اس ٹاپک میں ہم آپ لوگوں کو ٹیبل کی دوسری فارم یعنی ( Row ) بنانے کے متعلق کوڈنگ بتاتے ہیں۔ویب پیج میں ( Row ) بنانے کے لیے آپ لوگوں کو <TR> کا ٹیگ استعمال کرنا پڑے گا۔یہی ٹیگ </TR> کے ساتھ بند بھی کرنا ضروری ہوتا ہے۔اب ذرا مندرجہ ذیل کوڈنگ کو دیکھئے۔

```
<TABLE border="4">
    <TR>
        <TD>
            This is Row 1
        </TD>
    </TR>
                <TR>
                    <TD>
                        This is Row 2
                    </TD>
                </TR>
</TABLE>
```

جاری ہے۔۔۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# کورسز سیکشن

## ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل۔پارٹ 33

یادرہے کہ کسی بھی ویب پیج میں Row بنانے کے لیے آپ لوگوں کو TR کا ٹیگ استعمال کرنا ہوتا ہے۔جس کا مطلب Table Row ہوتا ہے۔یعنی یہ ٹیگ ویب پیج کو مخصوص کرتا ہے کہ اب اسے ویب پیج پر کالمز کی بجائے Rows کی سیٹنگ کرنی ہے۔

اب ذرا مزید تفصیل کے اس کوڈنگ کو استعمال کر کے دیکھیں۔

```
<TABLE  border="2">
    <TD>
  This Is Column 01
   </TD>
         <TD>
       This Is Column 02
        </TD>
                  <TR>
                       <TD>
                         This Is Row 01
                      </TD>
                            <TD>
                              This Is Row 02
                           </TD>
                  </TR>
</TABLE>
```

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# کورسز سیکشن

# ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل۔پارٹ 33

مندرجہ بالا کوڈنگ کے حصے کیے ہیں۔اس کے پہلے حصے کی کوڈنگ سے آپ لوگ ویب پیج میں دو عدد کالم بنا سکتے ہیں۔اوراس کے دوسرے حصے کی مدد سے آپ اسی ویب پیج میں دو Rows بنا سکتے ہیں۔اسی طرح آپ اپنے ویب پیج میں جتنے کالمز اور Rows چاہیں بنا سکتے ہیں۔

جی دوستو! یہ تھا ہمارا آج کا ٹاپک انشااللہ اپنے آئندہ کے ٹاپک میں ہم سیل سپیسنگ اور سیل پیڈنگ پر بات کریں گے۔تب تک کے لیے۔اللہ حافظ۔

# بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# کورسز سیکشن

# ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل۔پارٹ 34

السلام وعلیکم دوستو!

**ہائپر ٹیکسٹ مارک اپ لینگویج کے سلسلے کی اس قسط نمبر چونتیس میں ہم آپ تمام دوستوں کو خوش آمدید کہتے ہیں۔**

اپنے آج کے اس ٹاپک میں ہم آپ لوگوں کو ٹیبل میں سیل سپیسنگ اور سیل پیڈنگ کی کوڈنگ بتائیں گے۔سب سے پہلے سیل سپیسنگ اور سیل پیڈنگ کا مختصر سا تعارف دیکھ لیں:۔

**سیل سپیسنگ:۔** یہ کمانڈ کسی بھی سیل کے گرد زیادہ سپیس ڈالنے کے لیے استعمال ہوتی ہے۔مثلاً آپ ایک سیل اپنے ویب پیج میں بناتے ہیں۔آپ چاہتے ہیں کہ جب وہ سیل بنے تو اس کے باہر یا دوسرے سیل کے درمیان ایک مخصوص وقفہ ہو۔وہ وقفہ آپ خود سیل سپیسنگ کی کوڈنگ استعمال کرتے ہوئے ویب پیج کو بتاتے ہیں۔اس کے لیے مندرجہ ذیل کوڈنگ استعمال ہوگی:۔

```
<TABLE border="??"cellspacing="???">
     <TD>
        Text Inside the Cell
     </TD>
</TABLE>
```

جاری ہے۔۔۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# کورسز سیکشن

## ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل۔پارٹ 34

مثلاً

```
<TABLE  border="2"cellspacing="25">
      <TD>
       This Cell No. 01
      </TD>
</TABLE>
```

اب مندرجہ بالا کوڈنگ کو جب آپ اپنے ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل۔ایڈیٹر میں لکھ کر رَن کروائیں گے۔تو آپ کے ویب پیج پر ایک سیل بن جائے گا۔اور اس سیل کے گرد چاروں طرف سے 25 پکسل کا فاصلہ چھوڑ دیا جائے گا۔سیل سپیسنگ کے لیے آپ مندرجہ بالا کوڈنگ کو استعمال کر کے دیکھیں۔

**سیل پیڈنگ:۔** آپ ایک سیل بناتے ہیں۔اس کے اندر ٹیکسٹ لکھتے ہیں۔لیکن پھر آپ لوگوں کو محسوس ہوتا ہے کہ وہ سیل کچھ بڑا ہونا چاہیے تھا۔تو آپ لوگ سیل پیڈنگ کی کوڈنگ استعمال کر کے اس سیل کا سائز بڑا کر سکتے ہیں۔سیل پیڈنگ کسی بھی سیل کا سائز اندرونی جانب سے بڑھا دیتا ہے۔اس کے لیے مندرجہ ذیل کوڈنگ استعمال کی جاتی ہے:۔

```
<TABLE border="???"  cellpadding="???">
      <TD>
         Text Inside the Cell
      </TD>
</TABLE>
```

جاری ہے۔۔۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# کورسز سیکشن

## ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل۔پارٹ 34

مثلاً

```
<TABLE border="2" cellpadding=22">
<TD>
This Cell No. 01
</TD>
</TABLE>
```

اب آپ اپنے ویب پیج میں مندرجہ بالا کوڈنگ استعمال کر کے دیکھیں۔یہ کوڈنگ آپ کے سیل کا سائز اتنا بڑا کر دے گی۔ جتنا آپ نے کوڈنگ میں بتایا ہوگا۔اور آپ کا وہ ٹیکسٹ جو آپ سیل کے اندر لکھوانا چاہتے ہیں۔وہ سیل کے بالکل درمیان بھی پرنٹ ہوگا۔

آیئے اب ذرا سیل سپیسنگ اور سیل پیڈنگ کا اکٹھا استعمال کر کے دیکھتے ہیں۔اب ذرا مندرجہ ذیل کوڈنگ کو دیکھیں۔ہم نے اب تک ٹیبل کے سلسلے میں جتنی بھی کوڈنگ پڑھی ہے۔اس میں تمام کوڈنگ استعمال کی گئی ہے۔

جاری ہے۔۔۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# کورسز سیکشن

## ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل۔پارٹ 34

```
<TABLE border="3"cellspacing="20" cellpadding="18">
    <TD>
    This is Column No. 01
    </TD>
        <TD>
        This is Column No. 02
        </TD>
            <TR>
            <TD>
            This is Row No. 01
            </TD>
                    <TD>
                    This is Row No. 02
                    </TD>
            </TR>
 </TABLE>
```

جی دوستو! یہ تھا ہمارا آج کا ٹاپک۔ پھر ملیں گے۔ اسی ٹاپک کے نئے حصے کے ساتھ۔ تب تک کے لیے۔ اللہ حافظ۔

# بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# کورسز سیکشن

# ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل پارٹ 35

السلام وعلیکم دوستو!

**اردو پیجز ڈاٹ کام کے اس سیکشن ھائپر ٹیکسٹ مارک اپ لینگویج میں ہم آپ تمام پڑھنے والوں کو اس سلسلے کی قسط نمبر پینتیس میں خوش آمدید کھتے ھیں۔**

ہائپر ٹیکسٹ مارک اپ لینگویج میں ٹیبل بنانے سے متعلق اپنے پچھلے ٹوریلز میں ہم تفصیلی بات کر چکے ہیں۔آج ٹیبل کے کچھ ایڈوانس فیچرز کو شروع کرتے ہیں۔جن میں ٹیبل کے اندر لنک دینا،تصویر لگانا اور کلر دینا وغیرہ وغیرہ۔تو آیئے پھر شروع کرتے ہیں۔اپنے اس ٹاپک کے پہلے ٹوریل کو۔

**ٹیبل کے اندر لنک لگانا:۔** دوستو!اپنے پچھلے ٹوریلز میں ہم ویب پیج میں لنک بنانے پر بات کر چکے ہیں۔اور ٹیبل بنانے کی کوڈنگ پر بھی بات ہو چکی ہے۔اگر ہم کسی ٹیبل کے اندر کوئی لنک لگانا چاہیں۔تو ہمیں پہلے پڑھی ہوئی ان دونوں کوڈنگز کو اکٹھا کرنا ہوگا۔تو آیئے دیکھتے ہیں کہ ایک سیل کے اندر لنک بنانے کے لیے کوڈنگ کا صحیح استعمال کیسے ہوگا۔مندرجہ ذیل کوڈنگ دیکھئے:۔

```
<TABLE border="3">
    <TD>
    <A  HREF="http://www.urdupagescom">Best IT Web Site in Urdu</A>
    </TD>
</TABLE
```

اب مندرجہ بالا کوڈنگ میں دیکھئے۔ہم نے اپنے پچھلے ٹاپک میں ٹیبل بنانے کے لیے جو کوڈنگ سیکھی تھی۔وہ لکھی۔اس کوڈنگ میں TD کے ٹیگ کے درمیان جہاں پر ہم ٹیکسٹ لکھتے ہیں۔وہاں پر وہ کوڈنگ لکھ دی جو ہم نے ویب پیج میں لنک بنانے کے لیے سیکھی تھی۔ان دونوں کوڈنگز کو اکٹھا کرنے سے ہمارے پاس مندرجہ بالا کوڈنگ آئی۔جو کہ ٹیبل لنک کوڈنگ کہلائے گی۔

**جاری ہے۔۔۔**

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# کورسز سیکشن

## ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل پارٹ 35

**ٹیبل کے اندر امیج لگانا:۔** بالکل اسی طرح اپنے پچھلے ٹوریلز میں ہم ویب پیج میں امیج لگانے پر بات کر چکے ہیں۔اور ٹیبل بنانے کی کوڈنگ پر بھی بات ہو چکی ہے۔اگر ہم کسی ٹیبل کے اندر کوئی امیج لگانا چاہیں۔تو ہمیں پہلے پڑھی ہوئی ان دونوں کوڈنگز کو اکٹھا کرنا ہوگا۔تو آیئے دیکھتے ہیں کہ ایک سیل کے اندر امیج لگانے کے لیے کوڈنگ کا صحیح استعمال کیسے ہوگا۔مندرجہ ذیل کوڈنگ دیکھیے:۔

```
<TABLE border="3">
    <TD>
        <IMG SRC='F:/urdupages/logo.gif'>
    </TD>
</TABLE
```

اب مندرجہ بالا کوڈنگ میں دیکھیے۔اس میں بھی ہم نے TD کے ٹیگ کے درمیان جہاں پر ہم ٹیکسٹ لکھتے ہیں۔وہاں پر وہ کوڈنگ لکھ دی جو ہم نے ویب پیج میں امیج لگانے کے لیے سیکھی تھی۔ان دونوں کوڈنگز کو اکٹھا کرنے سے ہمارے پاس مندرجہ بالا کوڈنگ آئی۔جو کہ ٹیبل امیج کوڈنگ کہلائے گی۔

جی دوستو! یہ تھا ہمارا آج کا ٹاپک۔پھر ملیں گے۔اسی ٹاپک کے اگلے حصے کے ساتھ۔تب تک آپ لوگ مندرجہ بالا کوڈنگ کی پریکٹس کریں۔تب تک کے لیے۔اللہ حافظ۔

**انٹرنیٹ پر اردو زبان میں انفارمیشن ٹیکنالوجی کی مفت تعلیم دینے والی پاکستان کی سب سے بڑی ویب سائٹ**

**اردو پیجز ڈاٹ کام**

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# کورسز سیکشن

## ایچ.ٹی.ایم.ایل. پارٹ 36

السلام وعلیکم دوستو!

**ھائپر ٹیکسٹ مارك اپ لیگویج کے سلسلے کی اس چھتیسویں قسط میں ہم اردو پیجز ڈاٹ کام کے تمام ممبرز کو خوش آمدید کہتے ھیں۔**

دوستو! اپنے پچھلے ایک ٹاپک میں ہم نے آپ لوگوں کو سیل سپنگ اور سیل پیڈنگ کے بارے میں معلومات فراہم کیں تھیں۔جس کی مدد سے آپ اپنے سیل کی سپنگ میں اضافہ کر سکتے ہیں۔آج اسی سلسلے کی ایک اور کڑی یعنی ٹیبل وڈتھ کے بارے میں بات کرتے ہیں۔

بعض اوقات ایسا ہوتا ہے کہ آپ کسی اپنے ویب پیج میں جو ٹیبل بناتے ہیں۔اس میں ٹیبل کی چوڑائی اپنی مرضی کے مطابق رکھنا چاہتے ہیں۔جس کی وجہ یہ ہوتی ہے کہ آپ اس ٹیبل میں خوبصورتی پیدا کرنا چاہتے ہیں۔ہائپر ٹیکسٹ مارک اپ لینگویج کی مدد سے آپ اپنے ٹیبل کو مخصوص چوڑائی دے سکتے ہیں۔اس کے لیے آپ کو اپنے ایچ ٹی ایم ایل ایڈیٹر میں مندرجہ ذیل کوڈنگ استعمال کرنا ہوگی۔

```
<TABLE  width="???" border="?">
        <TD>
         Table  Text
        </TD>
   </TABLE>
```

مندرجہ بالا کوڈنگ میں ہم پہلے سے سیکھی ہوئی کوڈنگ کے درمیان صرف ایک نئے ٹیگ کا اضافہ کریں گے۔جو کہ width کا ٹیگ ہے۔اور ٹیبل کے ساتھ ہی استعمال کیا جاسکتا ہے۔

جاری ہے۔۔۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# کورسز سیکشن

## ایچ.ٹی.ایم.ایل. پارٹ 36

مثلاً

```
<TABLE width="500" border="3">
<TD>
Table Width is 500 Pixels
</TD>
</TABLE>
```

اب مندرجہ بالا کوڈنگ کو دیکھیں۔ہم نے ٹیبل وڈتھ میں سائز 500 رکھا ہے۔اور یہ بات یاد رہے کہ یہ سائز پکسل میں ہوگا۔یعنی آپ ٹیبل وڈتھ میں جتنی ویلیو لکھیں گے۔اتنی ہی سکرین پکسلز میں ٹیبل بن جائے گا۔آپ ٹیبل وڈتھ میں سکرین پکسل کم یا زیادہ کر سکتے ہیں۔

### ٹیبل کے اندر ٹیکسٹ الائنمنٹ:۔

ایچ ٹی ایم ایل کے شروع کے ٹیوٹوریلز میں ہم نے الائنمنٹ کی کوڈنگ پڑھی تھی۔جس کی مدد سے ہم اپنے ٹیکسٹ کو درمیان میں،دائیں جانب،بائیں جانب،اوپر یا نیچے پرنٹ کرواسکتے ہیں۔اس کے لیے اب ذرا اس کوڈنگ کو دیکھیں:۔

```
<TABLE width="500" border="3">
<TD align="center">
Table Width is 500 Pixels
</TD>
</TABLE>
```

جاری ہے۔۔۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# کورسز سیکشن

## ایچ.ٹی.ایم.ایل. پارٹ 36

مثلاً اس کوڈنگ میں ہم نے ٹیکسٹ الائمنٹ کے لیے سینٹر کا ٹیگ استعمال کیا ہے۔اب آپ جو ٹیکسٹ بھی لکھیں گے۔وہ اس ٹیبل کے بالکل درمیان میں لکھا جائے گا۔اسی کوڈنگ کو ایک اور طریقہ سے دیکھیں:۔

```
<TABLE  width="500" border="3"  cellspacing="10"  cellpadding="8">
          <TD  align="center">
          Table Width is 500 Pixels
             </TD>
   </TABLE>
```

اس کوڈنگ میں سیل سپینگ اور سیل پیڈنگ کے ساتھ ساتھ ٹیبل وڈتھ اور سینٹر الائمنٹ کا ٹیگ استعمال کیا گیا ہے۔

جی دوستو! یہ تھا ہمارا آج کا ٹاپک پھر ملیں گے۔اسی ٹاپک کے اگلے حصے کے ساتھ۔تب تک کے لیے۔اللہ حافظ۔

# بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# کورسز سیکشن

# ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل۔پارٹ 37

السلام وعلیکم دوستو!

**ھائپر ٹیکسٹ مارک اپ لینگویج کے سینتیسویں حصے کے ساتھ ہم اردو پیجز ڈاٹ کام کے تمام چاھنے والوں کو خوش آمدید کھتے ھیں۔**

اپنے پچھلے ٹاپک میں ہم نے آپ لوگوں کو ہائپر ٹیکسٹ مارک اپ لینگویج میں ٹیبل کے اندر سینٹر الائنمنٹ کی کوڈنگ بتائی تھی۔اسی سلسلے کو جاری رکھتے ہوئے آج پھر ہم آپ لوگوں کو ٹیبل الائنمنٹ کے باقی فیگرز کے بارے میں بتاتے ہیں۔

## ٹیبل میں دائیں جانب ٹیکسٹ لکھنا:۔

کسی بھی ٹیبل میں بائی ڈیفالٹ ٹیکسٹ کی رائٹنگ بائیں جانب سے شروع ہوتی ہے۔لیکن اگر آپ چاہتے ہیں کہ آپ ٹیبل میں دائیں جانب ٹیکسٹ لکھیں۔تو اس کے لیے آپ لوگوں کو رائٹ الائنمنٹ ٹیگ کا استعمال کرنا پڑے گا۔اس کے لیے اپنے ویب پیج میں مندرجہ ذیل کوڈنگ استعمال کرنا ہوگی:۔

```
<TABLE  width="500" border="3" >
        <TD  align='Right">
      This is Table Text which is Aligned on Right Side
         </TD>
  </TABLE>
```

مندرجہ بالا کوڈنگ میں ٹیبل ٹیکسٹ الائنمنٹ ( TD Align ) میں آپ دائیں جانب ٹیکسٹ کی پرنٹنگ کے لیے Right کا ٹیگ استعمال کریں گے۔

جاری ہے۔۔۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# کورسز سیکشن

## ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل۔پارٹ 37

**ہائپر ٹیکسٹ مارک اپ لینگویج کے سینتیسویں حصے کے ساتھ ہم اردو پیجز ڈاٹ کام کے تمام چاہنے والوں کو خوش آمدید کہتے ہیں۔**

### ٹیبل میں بائیں جانب ٹیکسٹ لکھنا:۔

کسی بھی ٹیبل میں بائی ڈیفالٹ ٹیکسٹ کی رائٹنگ بائیں جانب ہی ہوتی ہے۔لیکن اگر آپ کسی جگہ پردائیں یا سینٹر الائمنٹ کے بعد الائمنٹ سائیڈ تبدیل کرنا چاہتے ہیں۔یا بائی ڈیفالٹ الائمنٹ سائیڈ پر ٹیکسٹ کی پرنٹنگ چاہتے ہیں۔تو اس کے لیے لفٹ ٹیگ کا استعمال کرنا پڑے گا۔اس کے لیے اپنے ویب پیج میں مندرجہ ذیل کوڈنگ استعمال کرنا ہوگی:۔

```
<TABLE  width="500" border="3" >
          <TD  align='Lift">
        This is Table Text which is Aligned on Lift Side
          </TD>
</TABLE>
```

مندرجہ بالا کوڈنگ میں ٹیبل ٹیکسٹ الائمنٹ ( TD Align ) میں آپ بائیں جانب ٹیکسٹ کی پرنٹنگ کے لیے Lift کا ٹیگ استعمال کریں گے۔

جاری ہے۔۔۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# کورسز سیکشن

## ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل۔پارٹ 37

دوستو! یہ تھی ٹیبل ڈیٹا الائنمنٹ کی پہلی تین قسموں کا تعارف۔یعنی دائیں، بائیں اور درمیان میں ٹیکسٹ کی پرنٹنگ۔آیئے اب ذرا اپنے ایک ہی ٹیبل میں اب تک استعمال ہونے والے تمام ٹیگز کا استعمال دیکھتے ہیں۔اس کے لیے مندرجہ ذیل کوڈنگ پر غور کریں:۔

```
<TABLE  width="500" border="3"  cellspacing="8"  cellpadding="10">
            <TD  align="Center">
        This is Table Text which is Aligned on Center
         </TD>
                  <TD  align="Right">
                 This is Table Text which is Aligned on Right Side
                     </TD>
                           <TD  align="Lift">
                          This is Table Text which is Aligned on Lift Side
                            </TD>
     </TABLE>
```

جی دوستو! آپ اس کوڈنگ کی پریکٹس کریں۔پھر ملیں۔اسی ٹاپک کے اگلے حصے کے ساتھ۔جس میں ہم آپ لوگوں ٹاپ، باٹم ٹیکسٹ الائنمنٹ کے لیے کوڈنگ کے بارے میں بتائیں گے۔تب تک کے لیے۔اللہ حافظ۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# کورسز سیکشن

## ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل۔پارٹ 38

السلام وعلیکم دوستو!

**ھائپر ٹیکسٹ مارك اپ لینگویج کے سلسلے کی اس اڑتیسویں حصے میں ھم آپ تمام پڑھنے والوں کو خوش آمدید کھتے ھیں۔**

ٹیبل ٹیکسٹ الائمنٹ کے سلسلے میں ہم نے آپ لوگوں کو اس ٹاپک کے پچھلے حصے میں دائیں، بائیں اور درمیان میں ٹیکسٹ کی الائمنٹ کے بارے میں بتایا تھا۔اپنے آج کے اس ٹاپک میں ہم آپ لوگوں کو ٹیبل کے اندر ٹیکسٹ کو ورٹیکلی الائمنٹ کے بارے میں معلومات فراہم کرتے ہیں۔

### ٹیبل میں ٹیکسٹ کو اوپر کی جانب لکھنا:۔

دوستو! مندرجہ ذیل کوڈنگ پر غور کریں:۔

```
<TABLE width="500" border="3" cellspacing="10" cellpadding="0">
<TD align="center" valign="top">
This Text Placed ontop <br>
2nd line of Text</TD>
</TABLE>
```

مندرجہ بالا کوڈنگ کو دیکھیں۔اس میں تمام کوڈنگ وہی ہے۔جو ہم پہلے پڑھ چکے ہیں۔صرف valing="top" والی کوڈنگ نئی داخل کی گئی ہے۔اس کوڈنگ کا کام یہ ہے کہ یہ ٹیبل ڈیٹا کے اندر موجود ٹیکسٹ کو ٹیبل کے اوپر والے بارڈر کے ساتھ پرنٹ کرواتا ہے۔

اب دیکھیں۔سادہ الائمنٹ جس میں ہم نے سینٹر کا ٹیگ استعمال کیا ہے۔وہ ٹیکسٹ کو ہوریزینٹل درمیان میں لے کر جاتا ہے۔اور وی الائمنٹ ٹیکسٹ کو ورٹیکلی درمیان میں پرنٹ کرواتا ہے۔یہی اصل فرق ہے جو آپ کو یاد رکھنا ہوگا۔

جاری ہے۔۔۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

کورسز سیکشن

# ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل۔پارٹ 38

## ٹیبل میں ٹیکسٹ کو نیچے کی جانب لکھنا:۔

دوستو! مندرجہ ذیل کوڈنگ پر غور کریں:۔

```
<TABLE width="500" border="3" cellspacing="10" cellpadding="0">
<TD align="center" valign="bottom">
This Text Placed onBottom </TD>
</TABLE>
```

اب اس کوڈنگ میں دیکھیں۔ہم نے جہاں پر ٹاپ کا ٹیگ استعمال کیا تھا۔وہیں اب باٹم کا ٹیگ استعمال کرتے ہوئے تھوڑی سی تبدیلی کی ہے۔اب اس سے یہ ہوگا۔کہ آپ جو بھی ٹیکسٹ ٹیبل کے اندر لکھیں گے۔وہ ورٹیکلی ٹیبل کے نچلے بارڈر کے ساتھ پرنٹ ہوگا۔

## ٹیبل میں ٹیکسٹ کو نیچے کی جانب لکھنا:۔

دوستو! مندرجہ ذیل کوڈنگ پر غور کریں:۔

```
<TABLE width="500" border="3" cellspacing="10" cellpadding="0">
<TD align="center" valign="middle">
This Text Placed onMiddle </TD>
</TABLE>
```

اب اس کوڈنگ میں دیکھیں۔ہم نے اس میں مڈل کا ٹیگ استعمال کیا ہے۔اب اس سے یہ ہوگا۔کہ آپ جو بھی ٹیکسٹ ٹیبل کے اندر لکھیں گے۔وہ ورٹیکلی ٹیبل کے درمیان میں پرنٹ ہوگا۔

جاری ہے۔۔۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# کورسز سیکشن

## ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل۔پارٹ 38

نیچے موجود کوڈنگ کو دیکھیں۔اس میں ہم نے مندرجہ بالا تینوں ٹیگز کو ایک ہی ٹیبل میں استعمال کیا ہے:۔

```
<TABLE  width="500" border="3" cellspacing="10" cellpadding="0">
        <TD align="center" valign="top">
        Text on Top <br>
         2nd line of texton top
        </TD>
                <TD align="center" valign="middle">
                 Text at Middle
                   </TD>
                        <TD align="center" valign="bottom">
                        Text at Bottom
                           </TD>
 </TABLE>
```

جی دوستو! یہ تھا ہمارا آج کا ٹاپک پھر ملیں گے۔اسی کورس کے اگلے حصے کے ساتھ۔تب تک کے لیے۔اللہ حافظ۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# کورسز سیکشن

# ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل پارٹ 39

السلام وعلیکم دوستو!

ہائپر ٹیکسٹ مارک اپ لینگویج کے سلسلے میں اپنے آج کے ٹاپک کا آغاز کرتے ہیں۔

## اپنی مرضی کے مطابق ROW کی چوڑائی رکھنا:۔

بعض اوقات ایسا ہوتا ہے کہ آپ کسی ویب پیج پر ایک سیل
بنانا چاہتے ہیں۔لیکن اس سیل کی چوڑائی زیادہ رکھنا چاہتے ہیں۔مندرجہ ذیل کوڈنگ ورٹیکل سائیڈ پر آپ کی بتائی ہوئی ROWS پر مشتمل تمام ROWS کی ایک ہی ROW بنا دیتا ہے۔یعنی آپ کی بنائی ہوئی اس ROW کا سائز عام سائز سے زیادہ ہوتا ہے۔

rowspan=" Size "

مندرجہ بالا کوڈنگ میں جہاں پر سائز لکھا ہے۔وہاں پر اپنی پسند کے مطابق سائز لکھ دیں۔یاد رہے آپ جتنا سائز لکھیں گے اتنی ہی ROWS کا سائز ویب پیج لے لے گا۔اب اس کوڈنگ کو ہم مندرجہ ذیل طریقے سے استعمال کر سکتے ہیں:۔

```
<TABLE border="2">
<TD align="center">
This is an Example of Rowspan
</TD>
<TD rowspan="3" align="center">
My Text
</TD>
</TABLE>
```

جاری ہے۔۔۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# کورسز سیکشن

## ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل پارٹ 39

مندرجہ بالا کوڈنگ میں آپ دیکھ سکتے ہیں۔کہ ہم نے ٹیبل ڈیٹا روز پین میں تین ROWS کا سائز دیا ہے۔اب ویب پیج پر جب بھی سیل بنے گا۔اس کا سائز تین ROW پر مشتمل ہوگا۔

## اپنی مرضی کے مطابق کالم کی چوڑائی رکھنا:۔

جیسا کہ ہم اوپر موجود کوڈنگ میں بتا چکے ہیں۔کہ آپ اپنی پسند اور مرضی کے مطابق کسی بھی ROW کا سائز بڑھا سکتے ہیں۔بالکل ویسے ہی آپ کالم کا سائز بھی بڑھا سکتے ہیں۔اس کے لیے مندرجہ ذیل کوڈنگ کا استعمال ہوگا۔

```
colspan=" Size "
```

مندجہ بالا کوڈنگ میں جہاں پر سائز لکھا ہے۔وہاں پر اپنی پسند کے مطابق سائز لکھ دیں۔یاد رہے آپ جتنا سائز لکھیں گے اتنے ہی کالمز کا سائز ویب پیج لے لے گا۔اب اس کوڈنگ کو ہم مندرجہ ذیل طریقے سے استعمال کر سکتے ہیں:۔

جاری ہے۔۔۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# کورسز سیکشن

## ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل پارٹ 39

```
<TABLE border="2" cellpadding="5">
    <TD colspan='5" align="center">
      This is an Example of Columns span
   </TD>
          <TR>
            <TD align="center">
           Table Text
              </TD>
          </TR>
  </TABLE>
```

مندرجہ بالا کوڈنگ میں آپ دیکھ سکتے ہیں۔کہ ہم نے ٹیبل ڈیٹا کولز پین میں پانچ کالمز کا سائز دیا ہے۔اب ویب پیج پر جب بھی سیل بنے گا۔اس کا سائز پانچ کالمز پر مشتمل ہوگا۔

دوستو! یہ تھا ہمارا آج کا ٹاپک پھر ملیں گے۔اسی ٹاپک کے اگلے حصے کے ساتھ۔تب تک کے لیے۔اجازت دیں۔اللہ حافظ۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# کورسز سیکشن

## ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل پارٹ 40

السلام وعلیکم دوستو!

**ھائپر ٹیکسٹ مارک اپ لینگویج کے سلسلے میں آج ھم آپ تمام اردو پیجز ڈاٹ کام کے چاھنے والوں کو اس سیکشن میں خوش آمدید کھتے ھیں۔**

## ٹیبل کے اندر بیک گراؤنڈ میں کلرنگ:۔

اپنے آج کے اس ٹاپک میں ہم آپ لوگوں کو ٹیبل کے اندر بیک گراؤنڈ کلرنگ کے بارے میں معلومات فراہم کریں گے۔اس سے پہلے آپ لوگ ایک سادہ ویب پیج کے بیک گراؤنڈ میں رنگ بھرتے رہے ہیں۔ اگر چہ اس کوڈنگ میں ہم پہلے والی کوڈنگ کا استعمال کریں گے۔لیکن اس انداز میں کہ بیک گراؤنڈ کلر ٹیبل کے اندر ہی رہے۔اس کے لیے آپ لوگ نیچے موجود کوڈنگ پر غور کریں:۔

```
<TABLE border="7" bgcolor="Green">
        <TD>
        Filling With Green Color
        </TD>
</TABLE>
```

جاری ہے۔۔۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# کورسز سیکشن

# ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل پارٹ 40

وضاحت:۔

اس کوڈنگ میں ہم نے سب سے پہلے ایک ٹیبل ڈرا کیا۔اس ٹیبل کا بارڈر سائز 7 رکھا گیا۔اب اس کے بعد ہم نے bgcolor یعنی بیک گراؤنڈ کلر کا ٹیگ استعمال کیا۔تا کہ ایچ ٹی ایم ایل ایڈیٹر جان سکے کہ اب ٹیبل کے اندر بیک گراؤنڈ میں مخصوص رنگ دیا جانا ہے۔اس کے ساتھ ہی ہم نے بیک رنگ میں دیا جانے والے مخصوص رنگ کے بارے میں بھی بتا دیا۔جو کہ سبز رنگ ہے۔اس کے بعد ٹیبل ڈیٹا کا ٹیگ اوپن کیا۔اور ٹیبل کے اندر پرنٹ ہونے والا ٹیکسٹ لکھ دیا۔

آیئے اس سلسلے کو آگے بڑھاتے ہیں۔

## دو یا دو سے زائد مختلف سیلز میں مختلف رنگ بیک گراؤنڈ میں دینا:۔

دوستو!اب یہ ممکن ہے کہ آپ اپنے ویب پیج میں ایک سے زائد سیل بنائیں۔اور یہ ضروری نہیں ہے۔کہ تمام سیل میں ہی رنگ بھریں۔ بلکہ ممکن ہے کہ آپ ویب پیج میں خوبصورتی پیدا کرنے کے لیے مختلف سیل میں مختلف رنگ ڈالنا چاہتے ہیں۔تو آیئے ہم آپ لوگوں کو اب جو کوڈنگ بتائیں گے۔اس کی مدد سے آپ ایک ہی ٹیبل کے ایک سے زائد سیلز میں مختلف رنگ بھر سکتے ہیں۔

اس کے لیے مندرجہ بالا کوڈنگ پر غور کریں:۔

جاری ہے۔۔۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

کورسز سیکشن

ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل پارٹ 40

```
<TABLE  width="85" border="7">
        <TD  bgcolor="red">
        Background  Color  is  Red
           </TD>
                 <TD bgcolor="Green">
                  Background  Color  is  Green
                 </TD>
                         <TD  bgcolor="blue">
                          Background  Color  is  Blue
                              </TD>
</TABLE>
```

جاری ہے۔۔۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# کورسز سیکشن

# ایچ۔ٹی۔ایم۔ایل پارٹ 40

**وضاحت:۔**

مندرجہ بالا کوڈنگ میں ہم نے تین مختلف سیل اپنے ویب پیج میں بنائے۔ان تینوں سیلز میں مختلف رنگ دیے۔اور پھر ان کے اندر مختلف ٹیکسٹ بھی لکھا۔اس میں اور اس سے پہلی بتائی ہوئی کوڈنگ میں تھوڑا سا فرق ڈالا گیا ہے۔پہلی کوڈنگ میں ہم نے بیک گراؤنڈ کلر کو ٹیبل کوڈنگ کا حصہ بنادیا تھا۔لیکن اس کوڈنگ میں ہم نے بیک گراؤنڈ کلر کوڈنگ کو ٹیبل ڈیٹا بیک گراؤنڈ کلر کا حصہ بنادیا۔

ایسا اس لیے کیا گیا۔کیونکہ ہمیں ہر سیل کے لیے مختلف رنگ بیک گراؤنڈ میں ڈالنے ہیں۔اگر ہم ایک ہی رنگ کو بیک گراؤنڈ میں ڈالنا چاہتے۔تو ٹیبل اوپننگ کوڈنگ میں ہی بیک گراؤنڈ کلر کوڈنگ میں لکھ سکتے تھے۔لیکن ہر سیل کے الگ کلر کی وجہ سے ہمیں ٹیبل ڈیٹا اوپننگ کوڈنگ میں بیک گراؤنڈ کلر کوڈنگ لکھی ہے۔

جی دوستو! یہ تھا ہمارا آج کا ٹاپک۔اب آپ لوگ مختلف سیلز میں مختلف رنگ ڈال کر اس کوڈنگ کی پریکٹس کریں۔ہم آپ سے پھر ملیں گے۔اسی ٹاپک کے اگلے حصے کے ساتھ۔تب تک کے لیے۔اللہ حافظ۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# کورسز سیکشن

# ایچ ٹی ایم ایل پارٹ 41

السلام وعلیکم دوستو!

**ھائپر ٹیکسٹ مارک اپ لینگویج کے سلسلے میں آج ہم آپ لوگوں کو اس کے** اکتالیسویں **حصے میں خوش آمدید کھتے ھیں۔**

جیسا کہ آپ جانتے ہیں۔کہ آج کل ہم آپ لوگوں کو ایچ ٹی ایم ایل کوڈنگ کی مدد سے ٹیبل بنانے کے بارے میں معلومات فراہم کر رہے ہیں۔آیئے اسی سلسلے کو آگے بڑھاتے ہیں۔اور آج کے اس حصے میں ہم آپ لوگوں کو ایک ٹیبل کے اندر ایک دوسرا ٹیبل بنانا سکھائیں گے۔

## ایک ٹیبل کے اندر دوسرا ٹیبل بنانا:۔

دوستو! جب آپ ایک ہی ویب پیج میں دوسرا ٹیبل بنانے کی کوشش کرتے ہیں۔تو یقیناً آپ کا ویب پیج ایڈیٹر اس کوڈنگ کو الگ تصور کرتے ہوئے۔الگ سے ایک نیا ٹیبل بنا دیتا ہوگا۔کیونکہ ویب پیج ایڈیٹر یہی سمجھتا ہے۔کہ آپ اپنے ویب پیج میں دو الگ الگ ٹیبل بنانا چاہتے ہیں۔لیکن حقیقت میں آپ اپنے ویب پیج میں بنے ہوئے ایک ٹیبل کے اندر ایک دوسرا ٹیبل بنانا چاہ رہے ہوتے ہیں۔اگر آپ اپنے ویب پیج کے اندر ایک ٹیبل کے اندر ایک دوسرا ٹیبل بنانا چاہتے ہیں۔تو آپ لوگوں کو مندرجہ ذیل کوڈنگ کا استعمال کرنا پڑے گا۔کوڈنگ دیکھیں۔پھر مزید بات کرتے ہیں:۔

جاری ہے۔۔۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

## کورسز سیکشن

# ایچ ٹی ایم ایل پارٹ 41

```
<TABLE  width="500"  border="7">
        <TD  align="center">
            <TABLE  width="400"  border="4">
                <TD  align="center">
                  A Table inside another Table
                </TD>
            </TABLE>
        </TD>
</TABLE>
```

اب آپ مندرجہ بالا کوڈنگ پر غور کریں۔ہم نے ایک ٹیبل بنایا۔جس کے ٹیبل ڈیٹا میں ایک نئے ٹیبل کی شروعات کردیں۔یادرہے کہ اگر ہم ایک ٹیبل مکمل کر لینے کے بعد دوسرے ٹیبل کی کوڈنگ شروع کریں گے۔تو اس طرح سے ویب پیج ایڈیٹر اس دوسرے ٹیبل کو ایک نیا ٹیبل سمجھتے ہوئے الگ سے بنادے گا۔

اب ایک اور مشکل پیدا ہوسکتی ہے۔کہ اگر ہم ٹیبل ڈیٹا کے فارمیٹ میں ایک نئے ٹیبل کی کوڈنگ دے دیں گے۔تو پھر اس پہلے ٹیبل میں اگر کوئی ڈیٹا لکھنا ہوا۔تو کیسے لکھیں گے۔تو جناب اس سلسلے میں پریشان ہونے کی ضرورت نہیں ہے۔آپ اسی ٹیبل میں اپنا مطلوبہ ٹیکسٹ بھی پرنٹ کرواسکتے ہیں۔نیچے موجود کوڈنگ کو دیکھیں۔

جاری ہے۔۔۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

## کورسز سیکشن

# ایچ ٹی ایم ایل پارٹ 41

```
<TABLE  width="500" border="7">
   <TD  align="center">
      This is First Table
            <TABLE  width="400" border="4">
               <TD  align="center">
                  A Table inside another Table
            </TD>
             </TABLE>
      </TD>
  </TABLE>
```

جی دوستو! یہ تھا ہمارا آج کا ٹاپک۔ جس میں ہم نے آپ لوگوں کو ایک ٹیبل کے اندر دوسرا ٹیبل بنانے کے بارے میں بتایا ہے۔ اسی طرح آپ لوگ ایک ٹیبل کے اندر ایک سے زائد ٹیبل بنا سکتے ہیں۔ پھر ملیں گے۔ آئندہ ایچ ٹی ایم ایل کے اگلے کسی ٹاپک کے ساتھ۔ تب تک کے لیے۔ اللہ حافظ۔

# بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# کورسز سیکشن

# ایچ ٹی ایم ایل پارٹ 42

السلام وعلیکم دوستو!

**اردو پیجز ڈاٹ کام کے کورسز سیکشن میں ھائپر ٹیکسٹ مارک اپ لینگویج کے اس بیالیسویں حصے میں ہم اردو پیجز ڈاٹ کام کے تمام چاھنے والوں کو خوش آمدید کھتے ھیں۔**

اپنے پچھلے کچھ ٹوریلز میں ہم نے آپ لوگوں کو ہائپر ٹیکسٹ مارک اپ لینگویج کی مدد سے ویب پیج میں ٹیبل بنانے سے متعلق بتایا تھا۔آج اپنے اس ٹاپک سے ہم ہائپر ٹیکسٹ مارک اپ لینگویج کی مدد سے ویب پیج میں فریم بنانے کی کوڈنگ پر بات شروع کررہے ہیں۔آیئے اپنا آج کا ٹاپک شروع کرتے ہیں۔

## فریم کیا ہیں:۔

دوستو! آپ لوگوں نے اکثر کسی ویب سائٹ یا پھر کسی ویب سائٹ کے کسی پیج میں ایک ویب پیج کو دو یا دو سے زائد حصوں میں تقسیم ہوا دیکھا ہوگا۔یعنی ویب پیج بالکل درمیان سے یا پھر پیج کے کچھ حصے پر ختم ہو جاتا ہے۔اور اسی جگہ سے ایک دوسرا ویب پیج شروع ہوتا ہے۔ویب پیج کی تقسیم کے اس عمل کو فریمز کی مدد سے عمل میں لایا جاتا ہے۔

فریمز دراصل آپ کے ایک ویب پیج پر دو یا دو سے زائد صفحات کا کام دیتا ہے۔بالکل ویسے ہی جیسے آپ لوگ مائیکروسافٹ ایکسل یا مائیکروسافٹ ورڈ میں ایک سے زائد فائلز سپلٹ فارم میں کھول لیتے ہیں۔بالکل ایسے ہی فریمز کی مدد سے ویب پیج کو سپلٹ فارم میں کنورٹ کرلیا جاتا ہے۔آپ ایچ ٹی ایم ایل کوڈنگ میں جتنے فریمز بنائیں گے۔آپ کے ویب پیج میں اتنے ہی سیکشنز بن جائیں گے۔ویب پیج میں فریم بنانے کے لیے فریم سیٹ Frameset کا ٹیگ استعمال کیا جاتا ہے۔

ویب پیج میں فریم بنانے کے لیے مندرجہ ذیل کوڈنگ استعمال کیا جائے گی۔

جاری ہے۔۔۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# کورسز سیکشن

## ایچ ٹی ایم ایل پارٹ 42

```
<FRAMESET cols="Frame1 Size,Frame2 Size">
        <FRAME SRC="Page Link">
        <FRAME SRC="Page Link">
</FRAMESET>
```

آیئے اب اس کوڈنگ پر تفصیلی بات کرتے ہیں:۔

**فریم سیٹ FRAMESET:۔**

ایچ ٹی ایم ایل کا یہ ٹیگ آپ کے ویب پیج ایڈیٹر کو بتاتا ہے کہ آپ اپنے ویب پیج میں فریم بنانا چاہتے ہیں۔فریم سیٹ کوڈنگ کے بعد یہ ٹیگ بند بھی کرنا پڑتا ہے۔

**کولز COLS:۔**

ایچ ٹی ایم ایل کوڈنگ کا یہ حصہ ویب پیج ایڈیٹر کو معلومات فراہم کرتا ہے کہ آپ ویب پیج میں جو فریم بنانا چاہتے ہیں۔ وہ کالمز میں ہو۔آئندہ کوڈنگ میں ہم آپ کو بتائیں گے۔کہ آپ ویب پیج میں کالم کی بجائے ROWS میں بھی فریم بنا سکتے ہیں۔

**فریم سائز FRAME SIZE:۔**

آپ اپنے ویب پیج میں جتنے بھی کالم بنانا چاہتے ہیں۔ان تمام کا سائز فی صد یا پھر پکسل میں آپ کو یہاں پر لکھنا ہوتا ہے۔ہم لوگ کالم سائز فیصد میں لکھیں گے۔تاکہ ہمیں سمجھنے اور آپ کو سمجھانے میں آسانی رہے۔

**فریم ایس آر سی FRAME SRC:۔**

یہاں پر آپ ویب پیج لنک لگا سکتے ہیں۔مثلاً آپ نے دو ویب پیج بنائے ہوئے ہیں۔ ان میں سے ایک ویب پیج آپ اس کے پہلے فریم میں لگانا چاہتے ہیں۔اور دوسرا اس کے دوسرے فریم میں۔تو آپ یہاں پر ان دونوں کا لنک الگ الگ سے دے سکتے ہیں۔کوڈنگ مکمل کرنے کے بعد آپ کو فریم سیٹ کا ٹیگ بند بھی کرنا پڑے گا۔

اب آپ نیچے موجود ایک مثال کو دیکھیں۔اور پھر اس کے نیچے موجود اس مثال کے رزلٹ پر غور کریں۔

جاری ہے۔۔۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# کورسز سیکشن

## ایچ ٹی ایم ایل پارٹ 42

```
<HTML>
    <HEAD>
    <TITLE>With Two Frames</TITLE>
    </HEAD>
<FRAMESET cols="50%,50%">
    <FRAME SRC="http://www.urdupages.com/">
    <FRAME SRC="http://www.mail.yahoo.com/">
</FRAMESET>
</HTML>
```

جی دوستو! مندرجہ بالا کوڈنگ میں ہم نے ایک ہی
ویب پیج میں دو مختلف ویب سائٹ کو کھولا ہے۔ایک اردو پیجز ڈاٹ کام اور دوسری میل ڈاٹ یاہو ڈاٹ کام۔امید ہے کہ ہمارے آج
کے ٹاپک سے آپ لوگوں کو فریم سے متعلق ابتدائی معلومات حاصل ہو چکی ہوں گی۔پھر ملیں گے۔اسی ٹاپک کے اگلے حصے کے ساتھ۔
تب تک کے لیئے ہمیں اجازت دیں۔اللہ حافظ۔

# بسم اللہ الرحمن الرحیم

## کورسز سیکشن

## ایچ ٹی ایم ایل پارٹ 43

السلام وعلیکم دوستو!

ہائپر ٹیکسٹ مارک اپ لینگویج کے سلسلے کی پچھلی ایک قسط میں ہم نے آپ لوگوں کو ہائپر ٹیکسٹ مارک اپ لینگویج میں فریم سیٹ کے بارے میں معلومات فراہم کیں تھیں۔ آج پھر اسے سلسلے کو آگے بڑھاتے ہوئے ہم آپ لوگوں کو ہائپر ٹیکسٹ مارک اپ لینگویج میں فریم سیٹ کے بارے میں ہی کچھ مزید معلومات فراہم کرر ہے ہیں۔

اپنے ہائپر ٹیکسٹ مارک اپ لینگویج کے پچھلے حصے میں ہم نے آپ لوگوں کو 50% Col فریم سیٹ کے بارے میں بتایا تھا۔ جس کی مدد سے ایک ہی ویب پیج میں ایک سے دو ویب سائٹس کو کھولا جاسکتا ہے۔ اب آپ مندرجہ ذیل کوڈنگ کو دیکھیں۔ اس کوڈنگ کی مدد سے ہم ایک ہی ویب پیج میں دو سے زائد فریم بنانے کی کوشش کرر ہے ہیں:۔

```
<FRAMESET  cols="33%,33%,33%">
   <FRAME  SRC='Web Site ">
        <FRAME  SRC='Web Site ">
        <FRAME  SRC='Web Site ">
</FRAMESET>
```

اب مندرجہ بالا کوڈنگ میں ہم نے ایک ویب پیج کو تین مختلف فریمز میں تبدیل کیا ہے۔ تینوں فریم برابر ہیں۔ اور ہر فریم سکرین کا 33 فیصد حصہ لے رہا ہے۔ اب اس ہر فریم میں کوئی سی بھی ویب سائٹ یا پھر کوئی بھی ویب پیج لنک دیا جاسکتا ہے۔

جاری ہے۔۔۔

## بسم اللہ الرحمن الرحیم

## کورسز سیکشن

## ایچ ٹی ایم ایل پارٹ 43

اسی طرح مختلف ویب سائٹس میں آپ لوگوں نے دیکھا ہوگا۔ کہ ایک ویب سائٹ دو مختلف فریمز میں کچھ اس طرح سے تقسیم ہوئی ہے کہ اس کے دائیں جانب ایک چھوٹے سے فریم میں ویب سائٹ کے مینو یا پھر دوسری معلومات ہوتی ہیں۔ اور دوسری جانب ایک بڑے حصے میں ویب سائٹ کا اصل حصہ موجود ہوتا ہے۔ آیئے اب ہم ویسا ہی ایک صفحہ بنانے کی کوشش کرتے ہیں۔ اس کے لیے مندرجہ ذیل کوڈنگ پر غور کریں:۔

```
<HTML>
<HEAD>
<TITLE>HTML  Part  43</TITLE>
</HEAD>
<FRAMESET  cols="20%,80%">
<FRAME   SRC="Menu.html">
<FRAME   SRC="Index.htm">
</FRAMESET>
</HTML>
```

اب مندجہ بالا کوڈنگ میں آپ دیکھ سکتے ہیں۔ کہ ہم نے ویب پیج کا صرف 20 فی صد حصہ مینو کے لیے رکھا ہے۔ اور باقی کا 80 فیصد حصہ باقی ویب پیج کے لیے۔ بالکل ایسے ہی آپ اپنے ویب پیج میں فریمز ڈال سکتے ہیں۔

جی دوستو! یہ تھا ہمارا آج کا ٹاپک پھر ملیں گے۔ اسی ٹاپک کے اگلے حصے کے ساتھ۔ تب تک کے لیے۔ اللہ حافظ۔

**انٹرنیٹ پر اردو زبان میں انفارمیشن ٹیکنالوجی کی مفت تعلیم دینے والی پاکستان کی سب سے بڑی ویب سائٹ**

**اردو پیجز ڈاٹ کام**

# بسم اللہ الرحمن الرحیم

## کورسز سیکشن

## ایچ ٹی ایم ایل پارٹ 44

السلام وعلیکم دوستو!

**ہائپر ٹیکسٹ مارک اپ لینگویج کے سلسلے کی اس چوالیسویں قسط میں ہم آپ تمام اردو پیجز ڈاٹ کام لورز کو خوش آمدید کہتے ہیں۔**

آج ہم آپ لوگوں کو ہائپر ٹیکسٹ مارک اپ لینگویج کے اس حصے میں فریمز سے متعلق
کچھ مزید معلومات فراہم کررہے ہیں۔ہائپر ٹیکسٹ مارک اپ لینگویج کی مدد سے ویب پیج میں فریم بنانے کے بارے میں ہم اپنے پچھلے ٹاپک میں جان چکے ہیں۔

اپنے آج کے اس ٹاپک میں ہم آپ لوگوں کو بتاتے ہیں۔کہ آپ ایک ویب پیج میں فریم بنانے کے بعد
دوسرے کسی اور ویب پیج میں پہلے سے بنے ہوئے فریمز کو کیسے کال کرسکتے ہیں۔یعنی آپ نے فریم تو صرف ایک ویب پیج کے لیے بنائے ہیں۔لیکن ان کا استعمال ایک سے زیادہ ویب پیجز میں کرنا ہوگا۔اس کے لیے ہم ایچ ٹی ایم ایل کا جو ٹیگ استعمال کرتے ہیں۔ اس کو فریم نام( Frame Name ) کہا جاتا ہے۔اور اس کی مدد سے ہم کسی بھی فریم کو ایک مخصوص نام دے دیتے ہیں۔اور کسی بھی دوسری جگہ پر اسی فریم کو کال کرلیتے ہیں۔

اس کا فائدہ ہمیں یہ ہوتا ہے کہ ہمیں بار بار ہر ویب پیج کے لیے کوڈنگ تیار نہیں کرنا
پڑتی۔آیئے پہلے ہم فریم نام کا استعمال کرنا سکھاتے ہیں:۔

**فریم نام ٹیگ کا استعمال:۔**

```
<FRAMESET  cols='50%,50%">
      <FRAME  SRC='http://www.urdupages.com name="left_frame">
     <FRAME  SRC='http://www.mail.yahoo.com name="right_frame">
 </FRAMESET>
```

**جاری ہے۔۔۔**

# بسم اللہ الرحمن الرحیم

## کورسز سیکشن

## ایچ ٹی ایم ایل پارٹ 44

مندرجہ بالا کوڈنگ کو دیکھیں۔اس کوڈنگ میں ہم نے پہلے کی طرح دو مختلف
فریمز بنائے ہیں۔ان دونوں فریمز میں ہم نے دو مختلف ویب پیجز کو اوپن کیا ہے۔اس جگہ پر آپ لوگوں کو جونئی کوڈنگ نظر آرہی ہوگی۔
وہ "name="left_frame کے نام سے ہے۔اب اس کوڈنگ میں ہم نے ہر فریم کو ایک مخصوص نام دیا ہے۔ایک کو لفٹ
فریم اور دوسرے کو رائٹ فریم کے نام سے۔

اب ہم اسی ویب پیج میں یا پھر کسی دوسرے ویب پیج میں جب متعلقہ فریم کو کال کرنا
چاہیں گے۔تو پوری فریم کوڈنگ لکھنے کے بجائے ہم صرف فریم کے نام سے ہی اسے کال کر سکتے ہیں۔

**فریم نام ٹیگ کا کال کرنے کی کوڈنگ:۔**

اب ہم آپ لوگوں کو کسی دوسرے ویب پیج میں فریم کال کرنے کے بارے میں بتاتے
ہیں۔اس کے لیے مندرجہ ذیل کوڈنگ کو دیکھیں:۔

```
<A HREF='Webpage.html' target='Frame Name'>Text</A>
```

مثلاً

```
<A HREF='Webpage.html' target="right_frame">Webpage Frame</A>
```

مندرجہ بالا کوڈنگ کو دیکھیں۔اس میں ہم نے ویب پیج نامی ایچ ٹی ایم فائل
میں سے رائٹ فریم کے نام کا لنک ایک دوسرے ویب پیج میں کال کیا ہے۔

جی دوستو! یہ تھا ہمارا آج کا ٹاپک۔انشااللہ اپنے اگلے ٹاپک میں
ہم آپ لوگوں کے ساتھ ہائپر ٹیکسٹ مارک اپ لینگویج کے سلسلے کے اس فریم ٹاپک کو ختم کریں گے۔تب تک کے لیے۔اللہ حافظ۔

# بسم اللہ الرحمن الرحیم

# کورسز سیکشن

# ایچ ٹی ایم ایل پارٹ 45

السلام وعلیکم دوستو!

اردو پیجز ڈاٹ کام کے کورسز سیکشن میں ہائپر ٹیکسٹ مارک اپ لینگویج کے سلسلے کی اس پینتالیسویں قسط میں ہم اردو پیجز ڈاٹ کام سب چاہنے والوں کو خوش آمدید کہتے ہیں۔

ہائپر ٹیکسٹ مارک لینگویج کے سلسلے میں فریمز کے جس ٹاپک پر آج ہم بات کرنے جا رہے ہیں۔ وہ فریمز کے اندر استعمال ہونے والے چند ایک اٹریبیوٹس ہیں۔ جن کا تعارف مختصراً ہم آپ لوگوں کے سامنے پیش کر رہے ہیں:۔

## 1- ٹارگٹ ٹاپ:۔

target="_top" کا ٹیگ فریم کو کرنٹ صفحے کے اوپر ہی کھولنے کے لیے استعمال ہوتا ہے۔ مثلاً عام طور پر ایک فریم پر جب یوزر کلک کرتا ہے۔ تو ایک الگ صفحہ کھلنے لگتا ہے۔ جہاں سے وہ فریم کھلتا ہے۔ لیکن ٹارگٹ ٹاپ کا ٹیگ استعمال کرنے سے متعلقہ فریم اسی ویب پیج میں ہی کھلے گا۔ جس میں وہ فریم لنک موجود ہوگا۔ اس کی کوڈنگ مندرجہ ذیل طریقہ سے استعمال کیا جائے گی۔

```
<A HREF="http://www.urdupages.com"
target="_top">Pakistan's Best IT Forum</A>
```

فریم سیٹ میں مطلوبہ جگہ پر مندرجہ بالا کوڈنگ سیٹ کریں۔ اس سے ویب پیج میں بننے والے فریم میں ایک لنک Pakistan's Best IT Forum کے نام سے بن جائے گا۔ اب جیسے ہی اس لنک پر کلک کیا جائے گا۔ تو اسی فریم والے ویب پیج پر www.urdupages.com کی ویب سائٹ کھل جائے گی۔

جاری ہے۔۔۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# کورسز سیکشن

# ایچ ٹی ایم ایل پارٹ 45

## 2- سکرولنگ:۔

ہائپر ٹیکسٹ مارک اپ لینگویج میں ابھی تک فریمز کی جتنی بھی کوڈنگ ہم نے آپ لوگوں کو بتائی ہے۔اس کو استعمال کیا جائے۔تو اس ویب پیج جس میں فریم بنتا ہے۔سائیڈ پر ویب پیج کی لمبائی کے مطابق ایک سکرولنگ بار بن جاتی ہے۔
scrolling="No" ٹیگ سے ویب پیج میں فریم کے گرد بننے والی سکرولنگ بار کو ختم کیا جاسکتا ہے۔یہ سکرولنگ ٹیگ بائی ڈیفالٹ Yes ہوتا ہے۔اس لیے ہر فریم کے گرد ایک سکرولنگ بار خود بخود لگ جاتی ہے۔ لہذا سکرولنگ No کرکے فریم سے سکرولنگ بار ختم کی جا سکتی ہے۔

جی دوستو! یہ تھا ہمارا آج کا ٹاپک اسی سلسلے میں کچھ مزید ٹیگز کا ذکر آئندہ ٹاپک میں کریں گے۔تب تک کے لیے۔اللہ حافظ۔

# بسم اللہ الرحمن الرحیم

## کورسز سیکشن

## ایچ ٹی ایم ایل پارٹ 46

السلام وعلیکم دوستو!

**ہائپر ٹیکسٹ مارک اپ لینگویج کے سلسلے کے چھیالیسویں حصے میں ہم اردو پیجز ڈاٹ کام کے تمام چاہنے والوں کو خوش آمدید کہتے ہیں۔**

اپنے آج کے اس ٹاپک میں ہم پچھلے حصے کے شروع کیے ہوئے ٹاپک کو ہی ختم کرنے کی کوشش کریں گے۔ پچھلے حصے میں ہم نے آپ لوگوں کو فریمز میں استعمال ہونے کچھ سپیشل ٹیگز کے بارے میں معلومات فراہم کرنا شروع کی تھیں۔ آیئے اسی ٹاپک کو جاری رکھتے ہیں۔

### ری سائز:۔

ویب پیج میں جب فریم بنایا جاتا ہے۔ تو انٹرنیٹ یورز اس فریم کو آسانی کے ساتھ ری سائز کر سکتا ہے۔ کسی بھی فریم کو ری سائز کرنے کے لیے ماؤس کی مدد سے اس فریم کو پکڑا اور جس جگہ تک فریم کا سائز بڑھانا ہو۔ وہاں تک اسے کھینچ لیا جائے۔ اس طرح سے فریم کو با آسانی ویب پیج پر ری سائز کیا جا سکتا ہے۔

لیکن بعض حالات میں ویب پیج بنانے والا یہ چاہتا ہے کہ وہ جو فریم بنائے یوزر اسے ری سائز نہ کر سکے۔ لہذا اسی مقصد کے لیے ری سائز کا ٹیگ استعمال کیا جاتا ہے۔ مندرجہ ذیل طریقہ کار کے مطابق ری سائز کا ٹیگ ویب پیج میں استعمال کیا جاتا ہے:۔

resize="no"

ری سائز ٹیگ کے اندر No لکھ دینے سے یوزر فریم کو ری سائز کرنے کی سہولت سے عاری ہوگا۔ اور وہ ویب پیج میں بنے ہوئے فریم کے سائز کو اپنی مرضی کے مطابق کم یا زیادہ نہیں کر سکے گا۔ لیکن ری سائز کے اندر Yes لکھ دینے سے یوزر کو یہ سہولت میسر آجائے گی۔ کہ ویب پیج پر بنے ہوئے فریم کو جتنا چاہے اور جب چاہے ری سائز کر لے۔

ری سائز ٹیگ میں بائی ڈیفالٹ Yes کی کمانڈ سیٹ ہوتی ہے۔ یعنی یہ ٹیگ نہ لکھنے کی صورت میں یوزر کے پاس سہولت ہوتی ہے کہ وہ فریم کو ری سائز کر سکے۔

جاری ہے۔۔۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# کورسز سیکشن

# ایچ ٹی ایم ایل پارٹ 46

## نوری سائز:۔

نوری سائز کا ٹیگ تقریباً وہی کام کرتا ہے۔جوکہ resize="no" کا ٹیگ کرتا ہے۔بعض ویب براؤزر ایسے ہوتے ہیں۔جوکہ resize="no" کے ٹیگ کو سپورٹ نہیں کرتے۔اسی وجہ سے یہ ٹیگ noresize استعمال کیا جاتا ہے۔ ہذا اگر کسی وجہ سے ویب پیج میں resize="no" کا ٹیگ کام نہ کر رہا ہو تو noresize کا ٹیگ استعمال کریں۔

## مارجن وڈتھ:۔

مارجن وڈتھ کا یہ ٹیگ marginwidth=SIZE" اس مقصد کے لیے استعمال کیا جاتا ہے۔تاکہ فریم اور اس فریم کے اندر موجود ٹیکسٹ کے درمیان وقفہ ڈالا جا سکے۔بعض اوقات ایسا ہوتا ہے کہ فریم کے اندر جو ٹیکسٹ لکھا جاتا ہے۔وہ فریم کے ساتھ جڑا ہوتا ہے۔اور یوزر کو اسے پڑھنے میں دشواری کا سامنا ہوتا ہے۔لہذا مارجن وڈتھ کا ٹیگ استعمال کیا جا سکتا ہے۔

مارجن وڈتھ چوڑائی سائیڈ سے فریم اور فریم ٹیکسٹ کے درمیان وقفہ ڈالتا ہے۔

## مارجن ہائٹ:۔

مارجن ہائٹ کا یہ ٹیگ marginheight=SIZE" اس مقصد کے لیے استعمال کیا جاتا ہے۔تاکہ فریم اور اس فریم کے اندر موجود ٹیکسٹ کے درمیان وقفہ ڈالا جا سکے۔بعض اوقات ایسا ہوتا ہے کہ فریم کے اندر جو ٹیکسٹ لکھا جاتا ہے۔وہ فریم کے ساتھ جڑا ہوتا ہے۔اور یوزر کو اسے پڑھنے میں دشواری کا سامنا ہوتا ہے۔لہذا مارجن ہائٹ کا ٹیگ استعمال کیا جا سکتا ہے۔

مارجن ہائٹ لمبائی سائیڈ سے فریم اور فریم ٹیکسٹ کے درمیان وقفہ ڈالتا ہے۔

جی دوستو! یہ تھے ہائپر ٹیکسٹ مارک اپ لینگویج میں استعمال ہونے کچھ سپیشل ٹیگز جنہیں بوقتِ ضرورت ویب پیج بنانے والا استعمال میں لا سکتا ہے۔پھر ملیں گے۔اسی ٹاپک کے اگلے حصے کے ساتھ۔تب تک کے لیے۔اللہ حافظ۔

# بسم اللہ الرحمن الرحیم

## کورسز سیکشن

## ایچ ٹی ایم ایل پارٹ 47

السلام وعلیکم دوستو!

ہائپر ٹیکسٹ مارک اپ لینگویج کے سلسلے میں آج ہم آپ لوگوں کو Invisible Frames کے بارے میں معلومات فراہم کرنے جا رہے ہیں۔ Invisible فریمز ایسے فریمز جو کہ ویب پیج میں موجود ہوں۔ لیکن ویب پیج دیکھنے والے یوزرز کو یہ احساس نہ ہو۔ کہ اس ویب پیج میں کوئی فریم لگایا گیا ہے۔

Invisible فریمز کے لیے ہمارے پاس تین اہم ٹیگز موجود ہیں۔ آیئے پہلے ان تینوں ٹیگز کا تعارف آپ سے کرواتے ہیں:۔

### بارڈر:۔

ویب پیج بنانے والا اپنی مرضی کے مطابق ویب پیج میں بننے والے بارڈر کا سائز کم یا زیادہ کر سکتا ہے۔ اگر اس بارڈر کے سائز کو کم کر کے صفر کر دیا جائے۔ تو بارڈر ہائیڈ کیا جا سکتا ہے۔ لہذا Invisible فریمز کے لیے سب سے پہلے بارڈر ٹیگ کی ویلیو کو صفر کر دیا جاتا ہے۔

اس ٹیگ کو ویب پیج میں مندرجہ ذیل طریقہ سے استعمال کیا جائے گا۔

border="0"

### فریم بارڈر:۔

جیسے ویب پیج کے بارڈر کو اپنی مرضی کے مطابق کم یا زیادہ کیا جا سکتا ہے۔ بالکل ویسے ہی فریم کے گرد لگنے والے بارڈر کو کم یا زیادہ کیا جا سکتا ہے۔ فریم کے گرد بننے والے اس بارڈر کو فریم بارڈر کا نام دیا جاتا ہے۔ اور اگر اس فریم بارڈر کی ویلیو کو کم کرتے ہوئے صفر کر دیں۔ تو فریم کے گرد لگنے والا یہ بارڈر ختم ہو سکتا ہے۔

فریم بارڈر کے اس ٹیگ کو ویب پیج میں مندرجہ ذیل طریقہ سے استعمال کیا جائے گا۔

frameborder="0"

جاری ہے۔۔۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# کورسز سیکشن

# ایچ ٹی ایم ایل پارٹ 47

## فریم سپیسنگ:۔

ویب پیج پر لگے ہوئے دوفریمز کے درمیان بننے والی جگہ کوفریم سپنگ کا نام دیا جاتا ہے۔اس فریم سپیسنگ کوبھی ویب پیج بنانے والا اپنی مرضی کے مطابق کم یازیادہ کرسکتا ہے۔اس فریم سپنگ کوصفر کردینے سے دونوں فریمز کے درمیان خالی جگہ بالکل ختم ہوجاتی ہے۔اور دونوں فریم تقریباًایک ہی بن جاتے ہیں۔

فریم سپنگ کی کوڈنگ مندرجہ ذیل طریقہ سے استعمال ہوگی۔

framespacing="0"

## سکرولنگ:۔

اس ٹیگ کے بارے میں تعارف ہم پہلے آپ لوگوں سے کروا چکے ہیں۔اس کی مدد سے فریم سکرولنگ کوختم کیاجاسکتاہے۔اس کومندرجہ ذیل طریقہ سے استعمال کیاجاسکتا ہے۔

scrolling="no"

جاری ہے۔۔۔

# بسم اللہ الرحمن الرحیم

## کورسز سیکشن

## ایچ ٹی ایم ایل پارٹ 47

مندرجہ بالا چاروں ٹیگ Invisible فریمز میں خاصی اہمیت رکھتے ہیں۔اس لیے ان تعارف ہم نے پہلے ہی آپ لوگوں سے کروادیا ہے۔اب مندرجہ ذیل کوڈنگ پر غور کریں۔

```
<FRAMESET cols="25%,75%" border="0" framespacing="0"
                                        frameborder="0">
 <FRAME SRC='Web Page.HTML' name="left_frame" scrolling="no">
   <FRAME SRC='Web Page.HTML' name="right_frame">
 </FRAMESET>
```

مندرجہ بالا کوڈنگ میں ہم نے اوپر بتائے ہوئے تمام ٹیگز کا استعمال کیا ہے۔بالکل ایسے ہی آپ اپنے ویب پیج میں Invisible فریم بنا سکتے ہیں۔

پھر ملیں گے۔اس ٹاپک کے اگلے حصے کے ساتھ۔تب تک کے لیے۔اللہ حافظ۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# کورسز سیکشن

## ایچ ٹی ایم ایل پارٹ 48

السلام وعلیکم دوستو!

ہائپر ٹیکسٹ مارک اپ لینگویج کے سلسلے میں آج ہم آپ لوگوں کو اپنے ویب پیج میں اِن لائن فریم بنانے کے متعلق بتا رہے ہیں۔

### اِن لائن فریمز کیا ہوتے ہیں:۔

عام طور پر ویب پیج میں جو فریمز بنائے جاتے ہیں۔ وہ وہ ویب پیج کے پورا حصے کو کور کرتے ہیں۔ مثلاً اگر ویب پیج میں دو فریم 50% کے بنائے گئے ہیں۔ تو ویب پیج کے بالکل درمیان میں ایک لائن لگ جائے گی۔ جو اوپر سے لے کر نیچے تک ویب پیج کو دو حصوں میں تقسیم کرتی چلی جائے گی۔ اور یوں ویب پیج دو الگ حصوں میں تقسیم ہو جائے۔ بالکل یہی اصول ویب پیج پر بنائے جانے والے ایک سے زیادہ فریمز پر بھی لاگو ہوتا ہے۔

لیکن اگر آپ چاہتے ہیں۔ کہ ویب پیج پر بنایا جانے والا فریم پورا ویب پیج کو کور کرنے کی بجائے ویب پیج کے بالکل درمیان میں ایک چھوٹے سے بکس کی صورت میں بن جائے تو آپ کو اِن لائن فریمز کی کوڈنگ استعمال کرنا ہوگی۔

اِن لائن فریمز کے لیے IFRAME کا ٹیگ استعمال کیا جاتا ہے۔ اور ساتھ میں فریم کی لمبائی اور چوڑائی بھی بتانا پڑتی ہے۔ IFRAME ویب پیج کا مخصوص حصہ (لمبائی اور چوڑائی) لے کر ویب پیج پر ایک بکس بنا دیتا ہے۔ اور اسی بکس ٹائپ فریم میں ویب پیج کے اندر ہی ایک الگ پیج یا فریم بن جاتا ہے۔ مندرجہ ذیل کوڈنگ کو دیکھیں:۔

```
<IFRAME src="Web Page.HTML" width="Size" height="Size" frameborder="Size"> </IFRAME>
```

مثلاً

```
<IFRAME src="www.urdupages.com" width="450" height="300" frameborder="12"> </IFRAME>
```

جاری ہے۔۔۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# کورسز سیکشن

## ایچ ٹی ایم ایل پارٹ 48

### وضاحت:۔

مندرجہ بالا کوڈنگ کو اپنے ویب پیج ایڈیٹر کا حصہ بنائیں۔اور پھر ویب پیج کو چلائیں۔آپ دیکھیں گے۔کہ ویب پیج کے اوپر والے حصے پر ایک بکس بن گیا ہے۔اور اس بکس میں وہی فائل چل رہی ہوگی۔جس کا لنک آپ نے اپنے ویب پیج میں دیا ہوگا۔

آیئے اب ذرا مندرجہ بالا کوڈنگ میں استعمال ہونے والے مختلف حصوں پر مختصر اًبات کرتے ہیں:۔

### IFRAME:۔

جیسا کہ پہلے ہی ہم آپ لوگوں کو بتا چکے ہیں۔کہ IFRAME کی کوڈنگ اِن لائن فریم کو اوپننگ ٹیگ ہے۔یہ ٹیگ ویب پیج ایڈیٹر کو بتاتا ہے کہ یوزر ویب پیج میں اِن لائن فریم بنانا چاہتا ہے۔

### SCR:۔

یہ ٹیگ اِن لائن فریم کے اندر ویب پیج یا کسی فائل کا لنک لگانے کے لیے استعمال کیا جاتا ہے۔یہاں پر اِن لائن فریم کے اندر جو بھی ویب سائٹ ایڈریس یا پھر ویب پیج کا لنک دیا جائے گا۔وہ اِن لائن فریم کا حصہ بن جائے گا۔اور جیسے ہی اِن لائن فریم ویب پیج میں لوڈ ہوگا۔اس فریم کے لنک وہی لنک خود بخود لوڈ ہوجایا کرے گا۔

جاری ہے۔۔۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## کورسز سیکشن

## ایچ ٹی ایم ایل پارٹ 48

### Width="Size" :۔

یہ ٹیگ اِن لائن فریم کی چوڑائی بتانے کے لیے لگایا جاتا ہے۔اِن لائن فریم کے اس وڈتھ والے ٹیگ میں جتنا زیادہ سائز لکھا جائے گا۔اِن لائن فریم اتنا ہی بڑا ہوگا۔یادرہے یہ سائز نمبر آف پکسلز میں ہوتا ہے۔

### Height="Size" :۔

یہ ٹیگ اِن لائن فریم کی لمبائی بتانے کے لیے لگایا جاتا ہے۔اِن لائن فریم کے اس وڈتھ والے ٹیگ میں جتنا زیادہ سائز لکھا جائے گا۔اِن لائن فریم کا سائز اتنا ہی بڑا ہوگا۔یادرہے یہ سائز نمبر آف پکسلز میں ہوتا ہے۔

### Frameborder="Size" :۔

فریم بارڈر اِن لائن فریم کے گرد بننے والے اس مخصوص بارڈر کو کہتے ہیں۔جو ویب پیج اور فریم کو ایک دوسرے سے الگ کرتا ہے۔اس فریم بارڈر کا سائز یوزر اپنی مرضی کے مطابق کم یا زیادہ کرسکتا ہے۔

جی دوستو! یہ تھا ہمارا آج کا ٹاپک ہائپر ٹیکسٹ مارک اپ لینگوئج کے سلسلے کا۔اس ٹاپک میں ہم نے آپ لوگوں کو ویب پیج کے اندر اِن لائن فریمز کی کوڈنگ کے بارے میں بتایا۔پھر ملیں گے۔اسی ٹاپک کے اگلے حصے کے ساتھ۔تب تک کے لیے۔اللہ حافظ۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# کورسز سیکشن

## ایچ ٹی ایم ایل پارٹ 49

السلام وعلیکم دوستو!

ہائپر ٹیکسٹ مارک اپ لینگو یج کے سلسلے میں ہم نے آپ لوگوں کو ہائپر ٹیکسٹ مارک اپ لینگو یج کے ان تمام ٹیگز سے متعارف کروادیا ہے۔ جو کہ ایک ویب پیج بناتے وقت ضروری ہو سکتے ہیں۔

آج سے ہم آپ لوگوں کو یہ بتانا شروع کرتے ہیں۔ کہ جب آپ اپنے کمپیوٹر پر ویب پیج بنا لیتے ہیں۔ تو اسے آن لائن کس طرح سے لا سکتے ہیں۔ یعنی ایک ویب پیج کو پبلش کرنے کا طریقہ کار کیا ہے۔ ہماری کوشش ہوگی۔ کہ ہم اس ٹاپک کو دو حصوں میں مکمل کرنے کی کوشش کریں۔ تا کہ وقت کی کمی اور اس کورسز کی لمبائی دونوں کو کور کیا جا سکے۔

### ویب سائٹ اپ لوڈ کرنا کیوں ضروری ہے؟

سب سے پہلے تو یہ بات جاننا ضروری ہے۔ کہ ویب سائٹ کی اپ لوڈنگ کیوں ضروری ہے۔ اور ویب سائٹ کس جگہ پر اپ لوڈ کروائی جاتی ہے۔ اگر آپ چاہتے ہیں۔ کہ دنیا کے کسی بھی کونے میں موجود کوئی بھی یوزر کسی بھی وقت آپ کی بنائی ہوئی ویب سائٹ تک رسائی حاصل کر سکے۔ تو اس کے لیے اسے ایک ایسا کمپیوٹر سسٹم چاہیے ہوتا ہے۔ جو کہ چوبیس گھنٹے انٹرنیٹ سے کنکٹ رہے۔ اور اس کمپیوٹر تک رسائی کسی بھی لمحے منقطع نہ ہو۔ ایسے کمپیوٹر کو سرور کہا جاتا ہے۔ اور ہر وہ کمپیوٹر جو اس سرور سے کنکٹ ہو کر آپ کی بنائی ہوئی ویب سائٹ (جو اس سرور پر لوڈ ہوتی ہے) تک رسائی حاصل کرتا ہے۔ کلائنٹ کہلائے گا۔

### ویب سپیس کی اہمیت:۔

سرور پر اپنی ویب سائٹ لوڈ کروانے کے لیے آپ کو اس سرور پر سپیس بھی چاہیے ہوتی ہے۔ یہ سپیس کافی جگہ پر بالکل مفت بھی مل جاتی ہے۔ لیکن اس کے لیے کچھ پابندیاں ہوتی ہیں۔ جیسے کہ بہت تھوڑی سی ویب سپیس۔ ویب سائٹ کے ساتھ ایڈورٹائزمنٹ اور بعض اوقات ایک مخصوص مدت کے بعد فری اکاؤنٹ کی ایکسپائریشن سر فہرست ہے۔

جاری ہے۔۔۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# ایچ ٹی ایم ایل پارٹ 49

اس سے پہلے کہ ہم اپنے ٹاپک کو مزید آگے بڑھائیں ۔ہم کچھ فری ویب سپیس مہیا کرنے والے سرورز کے بارے میں بتاتے چلیں :۔

www.freeservers.com

www.f2s.com

www.geocities.com

www.tripod.com

www.homestead.com

آپ کے لیے اچھا ہوتا ہے کہ اگر وہ فری ویب سپیس کی بجائے کسی بھی سرور سے پیسوں کے عوض ویب سپیس خرید لے ۔اس طرح سے خریدی ہوئی ویب سپیس پر کافی فوائد مہیا کیے جاتے ہیں ۔یعنی ایڈورٹائزمنٹ موجود نہیں ہوتی ۔ایڈریس بک ۔گیسٹ بک کی سہولت موجود ہوتی ہے ۔ویب سائٹ یوزرز کو ای میل اکاؤنٹس مہیا کیے جاسکتے ہیں ۔

## فائل ٹرانسفر پروٹوکول سوفٹ ویئر:۔

اب ویب پیج بنانے کے بعد ویب سرور پر سائن اپ کر کے سپیس بھی حاصل کر لی گئی ۔
اب اگلا سٹیپ ایک عدد FTP سوفٹ ویئر کی ضرورت ہوتی ہے ۔ FTP سوفٹ ویئر ایک ایسا سوفٹ ویئر ہوتا ہے ۔جو کہ آپ کے کمپیوٹر پر بنے ہوئے ویب پیجز کو اس ویب سرور پر منتقل کرتا ہے ۔جس پر آپ نے ویب سپیس حاصل کی ہوئی ہے ۔
ایک FTP سوفٹ ویئر کی مثال CuteFTP بھی ہے ۔اس سوفٹ ویئر کو آپ لوگ مندرجہ ذیل لنک سے ٹرائل ورژن کے طور پر ڈاؤن لوڈ کروا سکتے ہیں :۔

http://www.cuteftp.com/downloads/index.asp

جی دوستو! آپ مندرجہ بالا لنک سے FTP سوفٹ ویئر کو ڈاؤن لوڈ کروائیں ۔اس کے ذریعے فائل ٹرانسفر کرنے کیا طریقہ کار ہم آپ لوگوں کو اپنے اگلے ٹاپک میں بتائیں گے ۔جو کہ ہائپر ٹیکسٹ مارک اپ لینگوئج کے سلسلے کا ہمارا آخری ٹاپک ہوگا ۔انشااللہ ۔
پھر ملیں گے ۔تب تک کے لیے ۔اللہ حافظ ۔

**انٹرنیٹ پر اردو زبان میں انفارمیشن ٹیکنالوجی کی مفت تعلیم دینے والی پاکستان کی سب سے بڑی ویب سائٹ**

**اردو پیجز ڈاٹ کام**

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# کورسز سیکشن

## ایچ ٹی ایم ایل پارٹ 50

السلام وعلیکم دوستو!

ہائپر ٹیکسٹ مارک اپ لینگویج کے سلسلے کی اس آخری قسط کے ساتھ آپ لوگوں کے سامنے حاضر ہیں۔ ہمیں یقین ہے
کہ ہائپر ٹیکسٹ مارک اپ لینگویج کے سلسلے کی یہ آخری قسط بھی ویب ڈیزائنگ میں آپ لوگوں کے لیے کافی مددگار ثابت ہوگی۔
ہم نے اپنے پچھلے ٹاپک میں آپ لوگوں کو بتایا تھا
کہ FTP CUTE نامی سوفٹ ویئر کی مدد سے آپ اپنی بنائی ہوئی ویب سائٹ کو پبلش یا پھر انٹرنیٹ پر اپ لوڈ کروا سکتے ہیں۔
اس سوفٹ ویئر کا لنک بھی ہم نے آپ لوگوں کو ساتھ ہی مہیا کیا تھا۔ آج اپنے اس ٹاپک میں ہم آپ لوگوں کو FTP CUTE نامی
سوفٹ ویئر کا استعمال سکھاتے ہیں۔

سوفٹ ویئر ڈاؤن لوڈ / انسٹال کروانے کے بعد اسے کھولیں۔

### Label for Site :۔

اس میں سب سے اوپر اپنی ویب سائٹ کا نام لکھیں۔ جسے عموماً ٹائٹل نام بھی کہا جاتا ہے۔

### FTP Host Address :۔

ftp.Server Name.com یہاں پر وہ سرور نام آتا ہے۔ جس پر آپ نے اپنی ڈومین لے رکھی
ہے۔ جیسے www.geocities.com ہے۔

### FTP Site User Name :۔

جس سرور پر آپ نے ڈومین لے رکھی ہے۔ اس سرور پر آپ کو جو اکاؤنٹ بنا ہے۔ وہ یہاں پر لکھیں۔

### FTP Site Password :۔

جس سرور پر آپ نے ڈومین لے رکھی ہے۔ اس سرور پر بننے والے آپ کے اکاؤنٹ کا پاس ورڈ بتائیں۔

جاری ہے۔۔۔

